اس وقت تک برابر پابندی کے ساتھ پڑھتا رہے جب تک کام نہ ہو جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اپنے مقصد میں ضرور کامیاب ہو گا۔ وہ آیت یہ ہے۔

وَلَقَدْ مَكَّنّٰكُمْ فِي الْاَرْضِ وَجَعَلْنَا لَكُمْ فِيْهَا مَعَايِشَ ؕ قَلِيْلًا مَّا تَشْكُرُوْنَ ۝

## عزت کا مقام حاصل کرنے کے لئے

اگر کوئی شخص یہ چاہتا ہے کہ اس کی سب عزت کریں اور اس کو عزت کا مقام حاصل ہو۔ اور ہر قسم کی ذلت وخواری سے نجات حاصل ہو تو اس کے لئے یہ آیت بعد نماز فجر باوضو گیارہ مرتبہ پڑھ کر دونوں ہتھیلیوں پر دم کر کے تمام بدن پر مل لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند دن کے عمل سے لوگ عزت کرنے لگیں گے۔

وہ آیت یہ ہے۔

فَسُبْحٰنَ الَّذِيْ بِيَدِهٖ مَلَكُوْتُ كُلِّ شَيْءٍ وَّاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ۝

## اولاد نرینہ کا ہونا اور رزق کی تنگی دور کرنا

اگر کوئی شخص اولاد نرینہ سے محروم ہو اور لڑکیاں ہی لڑکیاں ہوں لیکن لڑکا نہ ہوتا ہو یا رزق کے کم ہونے یا نہ ہونے کی پریشانی ہو تو اس کے لئے یہ عمل مفید ہے۔



لڑکے کی پیدائش کے لئے حمل ٹھہرتے ہی روزانہ بعد نماز مغرب یہ آیت گیارہ بار پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ لڑکا پیدا ہو گا اور رزق کی تنگی دور کرنے کے لئے بھی اس آیت کو باوضو روزانہ سات مرتبہ بعد نماز فجر پابندی کے ساتھ پڑھتا رہے انشاء اللہ تعالیٰ رزق بہت زیادہ ملے گا۔

وہ آیت یہ ہے۔

وَّيُمْدِدْكُمْ بِاَمْوَالٍ وَّبَنِيْنَ وَيَجْعَلْ لَّكُمْ جَنّٰتٍ وَّيَجْعَلْ لَّكُمْ اَنْهٰرًا ۝

## میاں بیوی میں محبت کے لئے

اگر میاں بیوی میں محبت کی کمی ہو یا ایک دوسرے سے نفرت کرتے ہوں یا ہر وقت اختلافات کی باتیں ہوتی ہوں۔ گھر میں سکون اور محبت کی کمی ہو تو اس کے لئے یہ آیت باوضو ننانوے (۹۹) مرتبہ پڑھ کر مٹھائی پر دم کر کے دونوں کھالیں۔ یہ عمل تین دن کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ آپس میں محبت اور یگانگت پیدا ہو جائے گی۔

وہ آیت یہ ہے۔

وَمِنْ اٰيٰتِهٖٓ اَنْ خَلَقَ لَكُمْ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ اَزْوَاجًا لِّتَسْكُنُوْٓا اِلَيْهَا وَجَعَلَ بَيْنَكُمْ مَّوَدَّةً وَّرَحْمَةً ؕ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّتَفَكَّرُوْنَ ۝

## جادو سے نجات

اگر کسی ظالم یا مخالف نے کسی پر جادو، سفلی یا سحر کرا دیا ہو تو جادو، سفلی یا سحر کے اثر کو ختم کرنے کے لئے گیارہ دن تک یہ آیت ایک سو مرتبہ باوضو پڑھ کر دونوں ہتھیلیوں پر دم کر کے تمام بدن پر پھیر لیں اور اپنے سینے پر دم کر لیں اگر کوئی دوسرا شخص ہو تو اس کے ہاتھوں کی ہتھیلیوں پر دم کر دیں وہ اپنے تمام بدن پر پھیر لے اور اس کے سینے پر دم کر دیں۔ اس کے علاوہ اگر غیر عورت پر دم کرنا ہو تو ربڑ یا پلاسٹک کا پائپ لے کر اس میں پھونک ماریں اور غیر عورت اپنے دونوں ہاتھوں پر پھونک کو لے اور تمام بدن پر پھیر لے۔ اور پائپ کو اپنے سینے پر کر کے پھونک سینے پر لے لے۔ اس عمل کے دوران کوئی دوسرا عمل اس سلسلے کا نہ کریں۔ انشاءاللہ تعالیٰ گیارہ دن میں فائدہ ہوگا۔ وہ آیت ہے۔

قُلْنَا لَا تَخَفْ اِنَّكَ اَنْتَ الْاَعْلٰی ۝ وَاَلْقِ مَا فِیْ یَمِیْنِكَ تَلْقَفْ مَا صَنَعُوْا ؕ اِنَّمَا صَنَعُوْا كَیْدُ سٰحِرٍ ؕ وَلَا یُفْلِحُ السّٰحِرُ حَیْثُ اَتٰی ۝

## بدراہ خاوند کو راہ راست پر لانا

اگر کسی عورت کا خاوند، شرابی، زانی اور حرام کی کمائی



کرنے والا، حرام کا مال، سود، شراب فروخت کر کے کھانے والا، رشوت خور، بدذات، لڑائی جھگڑا کرنے والا، بیوی پر ظلم کرنے والا ہو تو اس کے لئے گیارہ دن باوضو ایک سو اکتالیس (۱۴۱) بار یہ آیت پڑھ کر کھانے پر یا مٹھائی پر یا روٹی سالن پر یا چاول پر دم کر کے روزانہ بلاناغہ اپنے خاوند کو کھلائے۔ انشاءاللہ تعالیٰ خاوند راہ راست پر آجائے گا اور سب بُری عادتیں اور حرکتیں چھوڑ دے گا۔

وہ آیت یہ ہے۔

قُلْ لَّا یَسْتَوِی الْخَبِیْثُ وَالطَّیِّبُ وَلَوْ اَعْجَبَكَ كَثْرَةُ الْخَبِیْثِ ۚ فَاتَّقُوا اللّٰهَ یٰۤاُولِی الْاَلْبَابِ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ۝

## ہر جائز کام کے لئے مجرب عمل

اگر کوئی شخص یہ چاہتا ہے کہ اس کا کام جو ہر طرح جائز ہے جلد ہو جائے، اس میں کوئی رکاوٹ پیدا نہ ہو تو اس کے لئے یہ آیت چودہ بار روزانہ گیارہ دن تک برابر پڑھتے رہیں انشاءاللہ تعالیٰ کام میں کوئی رکاوٹ پیدا نہ ہوگی اور کام بآسانی ہو جائے گا۔

وہ آیت یہ ہے۔

اِذْ تَسْتَغِیْثُوْنَ رَبَّكُمْ فَاسْتَجَابَ لَكُمْ اَنِّیْ مُمِدُّكُمْ بِاَلْفٍ مِّنَ الْمَلٰٓئِكَةِ مُرْدِفِیْنَ ۝

## عزت، صحت بدن، بخار سے نجات کے لئے

اگر کوئی شخص بے عزت ہو اس کی کوئی عزت نہ کرتا ہو یا بخار میں مبتلا ہو یا اکثر بیمار رہتا ہو یا جسم میں زخم ہے جو اچھا نہیں ہوتا یا ایسا کام کرنا چاہتا ہو جس کی سب تعریف کریں تو اس کے لئے سات مرتبہ یہ آیت روزانہ باوضو پڑھتا رہے جب تک اپنے مقصد میں کامیاب نہ ہو برابر عمل کرتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ عزت حاصل ہوگی۔ صحت بحال ہوگی اور زخم جلد صحیح ہوگا۔

وہ آیت یہ ہے۔

فَلِلّٰهِ الْحَمْدُ رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَرَبِّ الْاَرْضِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝ وَلَهُ الْكِبْرِیَآءُ فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۖ وَهُوَ الْعَزِیْزُ الْحَكِیْمُ ۝

## اپنی اور اولاد کی اصلاح کے لئے

اگر کوئی شخص یہ چاہتا ہے کہ خود کی اصلاح ہو جائے اسی طرح اس کی اولاد نیک اور صالح بن جائے۔ اولاد ماں باپ کی فرمانبردار اور اطاعت گذار ہو جائے۔ ہر قسم کی شرارت اور ہر قسم کے بُرے کاموں سے محفوظ رہے تو اس کے لئے روزانہ بعد نماز فجر تین مرتبہ یہ آیت پڑھ کر نیکی و تقویٰ کی دعا کیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ



خود بھی نیک کاموں کی طرف متوجہ ہوگا اور بُرائی سے بچے گا اور اس کی اولاد بھی نیکی اور تقویٰ کی طرف مائل ہوگی۔ وہ آیت یہ ہے۔

رَبِّ اَوْزِعْنِیْٓ اَنْ اَشْكُرَ نِعْمَتَكَ الَّتِیْٓ اَنْعَمْتَ عَلَیَّ وَعَلٰی وَالِدَیَّ وَاَنْ اَعْمَلَ صَالِحًا تَرْضٰىهُ وَاَصْلِحْ لِیْ فِیْ ذُرِّیَّتِیْ اِنِّیْ تُبْتُ اِلَیْكَ وَاِنِّیْ مِنَ الْمُسْلِمِیْنَ ۝

## سیدھی راہ سے بھٹک جانا

اگر کوئی شخص یا اس کی اولاد پہلے نیک تھے، نماز روزہ کے پابند تھے اخلاق وشرافت کے نمونے تھے اب غلط صحبت یا غلط عقائد کے لوگوں کے ساتھ میل جول کی وجہ سے نماز روزہ چھوٹ گیا اخلاق و شرافت ختم ہو گئے اور بے دینی اور بے راہ روی کی طرف قدم اُٹھنے لگے تو اس کے لئے تین سو تیرہ (۳۱۳) مرتبہ یہ آیت باوضو قبلہ رُخ مصلے پر بیٹھ کر روزانہ پڑھے اور پانی پر دم کر کے خود بھی پیئے اور اولاد کو بھی پلائے۔ جب تک حالت صحیح نہ ہو جائے برابر عمل کرتا رہے۔

وہ آیت یہ ہے۔

وَهَدَیْنٰهُمَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ۝

## کُند ذہن اور غبی کا ذہن کُھلنا

اگر کسی کا بچہ کند ذہن ہے۔ اس کی یادداشت کمزور ہے جس کے سبب تعلیم میں سب ہم جماعت بچوں سے پیچھے رہتا ہے۔ خوب محنت کرنے کے باوجود کامیاب نہیں ہوتا۔ اپنی جماعت کے بچوں کی طرح اچھے نمبروں سے پاس نہیں ہوتا۔ اس کے لئے ایک سو اکیس (۱۲۱) مرتبہ یہ آیت باوضو پڑھ کر پانی پر دم کرکے بچہ کو پلایا کریں۔ انشاءاللہ تعالیٰ چند دن پلانے کے بعد بچے کا ذہن کھل جائے گا اور جو کچھ پڑھے گا یاد ہو جائے گا اور اس کی تعلیم کا ریکارڈ شاندار ہو جائے گا۔ وہ آیت یہ ہے۔

وَعَلَّمَكَ مَا لَمْ تَكُنْ تَعْلَمُ ؕ وَكَانَ فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكَ عَظِيْمًا ۝

## ہر رنج و غم دور کرنے کا عمل

اگر کوئی کسی ایسے رنج و غم میں مبتلا ہو گیا ہو جس سے پیچھا نہیں چھوٹ رہا ہے جو نقصان ہونا تھا ہو گیا اب جان کا بھی نقصان ہو رہا ہے۔ غم ہے کہ جان کو چمٹ گیا ہے۔ اس غم کو دور کرنے کے لئے یہ آیت بعد نماز عشاء ایک سو ایک (۱۰۱) بار باوضو



قبلہ رُخ ہو کر پڑھے۔ وہ آیت یہ ہے۔

وَاُفَوِّضُ اَمْرِیْۤ اِلَى اللّٰهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ بَصِیْرٌۢ بِالْعِبَادِ ۝

## ہر امتحان اور مقابلے میں کامیابی کیلئے

اگر کوئی شخص کسی امتحان، ٹیسٹ، انٹرویو یا مقابلے میں شرکت کرنا چاہتا ہے اور یہ چاہتا ہے کہ شرطیہ کامیابی حاصل ہو تو اس کے لئے امتحان، ٹیسٹ انٹرویو یا مقابلے میں شرکت سے پہلے سات مرتبہ یہ آیت پڑھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ ضرور کامیابی حاصل ہوگی۔ وہ آیت یہ ہے۔

فَاِنَّ حَسْبَكَ اللّٰهُ ؕ هُوَ الَّذِیْۤ اَیَّدَكَ بِنَصْرِهٖ وَبِالْمُؤْمِنِیْنَ ۝

## رزق میں ترقی و برکت اور مشکل کام آسان

اگر کوئی آدمی رزق کی کمی اور تنگی سے پریشان ہو خرچ زیادہ ہو آمدنی کم ہو، ضروریات زندگی زیادہ ہوں جس کے سبب پریشانی اور قرض دونوں پریشانی کا سبب بنتے ہیں۔ قرض مانگنے والے رات دن گھر کے چکر لگاتے ہیں۔ ایسی صورت میں سب سے اچھا طریقہ اللہ تعالیٰ کے دربار سے لو لگانا ہے۔ اللہ تعالیٰ کا فضل

وکرم ہوگا تو سب کام آسان ہو جائیں گے رزق میں زیادتی اور برکت ہوگی کہ تھوڑی آمدنی میں زیادہ کام آسانی سے ہو جائیں گے۔ اس سلسلے میں یہ عمل بہت بابرکت ہے۔ سورۃ مزمل ایک ہی نشست (بیٹھک) میں تین دن تک اکتالیس مرتبہ روزانہ باوضو پاک مصلے پر قبلہ رُخ بیٹھ کر پڑھے۔ درمیان میں اٹھنا نہیں بلکہ برابر پڑھتے رہنا ہے۔

انشاءاللہ تعالٰی رزق میں ترقی اور برکت ہوگی اور مشکل کام آسان ہو جائے گا۔

سورۃ مزمل یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

يٰۤاَيُّهَا الْمُزَّمِّلُ ۙ قُمِ الَّيْلَ اِلَّا قَلِيْلًا ۙ
نِّصْفَهٗۤ اَوِ انْقُصْ مِنْهُ قَلِيْلًا ۙ اَوْ زِدْ عَلَيْهِ
وَرَتِّلِ الْقُرْاٰنَ تَرْتِيْلًا ؕ اِنَّا سَنُلْقِيْ عَلَيْكَ
قَوْلًا ثَقِيْلًا ۝ اِنَّ نَاشِئَةَ الَّيْلِ هِيَ اَشَدُّ
وَطْاً وَّاَقْوَمُ قِيْلًا ؕ اِنَّ لَكَ فِي النَّهَارِ سَبْحًا
طَوِيْلًا ؕ وَاذْكُرِ اسْمَ رَبِّكَ وَتَبَتَّلْ اِلَيْهِ
تَبْتِيْلًا ؕ رَبُّ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ لَاۤ اِلٰهَ
اِلَّا هُوَ فَاتَّخِذْهُ وَكِيْلًا ۝ وَاصْبِرْ عَلٰى
مَا يَقُوْلُوْنَ وَاهْجُرْهُمْ هَجْرًا جَمِيْلًا ۝
وَذَرْنِيْ وَالْمُكَذِّبِيْنَ اُولِي النَّعْمَةِ وَمَهِّلْهُمْ



قَلِيْلًا ۝ اِنَّ لَدَيْنَاۤ اَنْكَالًا وَّجَحِيْمًا ۙ وَّ
طَعَامًا ذَا غُصَّةٍ وَّعَذَابًا اَلِيْمًا ۙ يَوْمَ تَرْجُفُ
الْاَرْضُ وَالْجِبَالُ وَكَانَتِ الْجِبَالُ كَثِيْبًا
مَّهِيْلًا ۝ اِنَّاۤ اَرْسَلْنَاۤ اِلَيْكُمْ رَسُوْلًا ۙ شَاهِدًا
عَلَيْكُمْ كَمَاۤ اَرْسَلْنَاۤ اِلٰى فِرْعَوْنَ رَسُوْلًا ؕ
فَعَصٰى فِرْعَوْنُ الرَّسُوْلَ فَاَخَذْنٰهُ اَخْذًا
وَّبِيْلًا ۝ فَكَيْفَ تَتَّقُوْنَ اِنْ كَفَرْتُمْ يَوْمًا
يَّجْعَلُ الْوِلْدَانَ شِيْبًا ۖ السَّمَآءُ مُنْفَطِرٌۢ بِهٖ ؕ
كَانَ وَعْدُهٗ مَفْعُوْلًا ۝ اِنَّ هٰذِهٖ تَذْكِرَةٌ ۚ
فَمَنْ شَآءَ اتَّخَذَ اِلٰى رَبِّهٖ سَبِيْلًا ۝ اِنَّ رَبَّكَ
يَعْلَمُ اَنَّكَ تَقُوْمُ اَدْنٰى مِنْ ثُلُثَيِ الَّيْلِ وَ
نِصْفَهٗ وَثُلُثَهٗ وَطَآئِفَةٌ مِّنَ الَّذِيْنَ مَعَكَ ؕ
وَاللّٰهُ يُقَدِّرُ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ ؕ عَلِمَ اَنْ لَّنْ
تُحْصُوْهُ فَتَابَ عَلَيْكُمْ فَاقْرَءُوْا مَا تَيَسَّرَ
مِنَ الْقُرْاٰنِ ؕ عَلِمَ اَنْ سَيَكُوْنُ مِنْكُمْ مَّرْضٰى ۙ
وَاٰخَرُوْنَ يَضْرِبُوْنَ فِي الْاَرْضِ يَبْتَغُوْنَ
مِنْ فَضْلِ اللّٰهِ ۙ وَاٰخَرُوْنَ يُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ
اللّٰهِ ۖ فَاقْرَءُوْا مَا تَيَسَّرَ مِنْهُ ۙ وَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ
وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ وَاَقْرِضُوا اللّٰهَ قَرْضًا حَسَنًا ؕ
وَمَا تُقَدِّمُوْا لِاَنْفُسِكُمْ مِّنْ خَيْرٍ تَجِدُوْهُ
عِنْدَ اللّٰهِ هُوَ خَيْرًا وَّاَعْظَمَ اَجْرًا ؕ وَاسْتَغْفِرُوا

اللہؕ اِنَّ اللہَ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ ؕ

## حج کے لئے آسانی پیدا ہونا

اگر کوئی شخص حج کی خواہش رکھتا ہو لیکن اس کے پاس حج کرنے کے وسائل، سرمایہ اور انتظامات نہ ہوں تو اس کے لئے روزانہ ایک سو(۱۰۰) بار باوضو یہ آیت پڑھا کرے اول و آخر درود شریف گیارہ(۱۱) گیارہ بار۔

یہ آیت کسی بھی نماز کے بعد پڑھ سکتا ہے۔ البتہ اگر عشاء کی نماز کے بعد پڑھے تو زیادہ بہتر ہے۔ انشاءاللہ تعالیٰ غیب سے حج کا انتظام ہو جائے گا اور حج کی توفیق ہو جائے گی۔ وہ آیت یہ ہے۔

لَقَدْ صَدَقَ اللّٰهُ رَسُوْلَهُ الرُّءْيَا بِالْحَقِّ ۚ لَتَدْخُلُنَّ الْمَسْجِدَ الْحَرَامَ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ اٰمِنِيْنَ ۙ مُحَلِّقِيْنَ رُءُوْسَكُمْ وَمُقَصِّرِيْنَ ۙ لَا تَخَافُوْنَ ؕ فَعَلِمَ مَا لَمْ تَعْلَمُوْا فَجَعَلَ مِنْ دُوْنِ ذٰلِكَ فَتْحًا قَرِيْبًا ۝

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰۤى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰۤى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰۤى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ؕ

اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰۤى اٰلِ مُحَمَّدٍ



كَمَا بَارَكْتَ عَلٰۤى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰۤى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ؕ

## معذور افراد کی صحت کے لئے

اگر کسی شخص کے ہاتھ یا پاؤں یا کان یا ناک یا جسم کے کسی حصے میں معذوری پیدا ہو گئی ہو اور جسم کا وہ حصہ کام نہ کرتا ہو تو اس کی درستگی کے لئے یہ آیت کثرت سے پڑھے اگر معذور آدمی پڑھنے کے قابل نہ ہو تو دوسرا آدمی ایک سو ایک (۱۰۱) بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے مریض کو پلائے انشاءاللہ تعالیٰ مریض جلد معذوری سے صحیح ہو جائے گا۔

وہ آیت یہ ہے۔

اَلَهُمْ اَرْجُلٌ يَّمْشُوْنَ بِهَآ ۡ اَمْ لَهُمْ اَيْدٍ يَّبْطِشُوْنَ بِهَآ ۡ اَمْ لَهُمْ اَعْيُنٌ يُّبْصِرُوْنَ بِهَآ ۡ اَمْ لَهُمْ اٰذَانٌ يَّسْمَعُوْنَ بِهَا ؕ

## یرقان (پیلیہ) کا روحانی علاج

اگر کسی بچے یا بڑے کو پیلیہ ہو گیا ہو تو اس کے لئے یہ عمل بہت مفید ہے۔ عمل یہ ہے۔

سورۃ فاتحہ ایک مرتبہ

سورۃ حشر سات مرتبہ

سورہ قریش ایک مرتبہ

باوضو پڑھ کر پانی پر دم کر کے مریض کو روزانہ پلایا کریں۔ جب تک صحت نہ ہو برابر پڑھ کر پانی پلاتے رہیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ صحت حاصل ہو گی۔

سورۂ فاتحہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ مٰلِکِ یَوْمِ الدِّیْنِ ۝ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ ۝ اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْھِمْ ۝ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْھِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ ۝

سورۂ حشر ۲۸ ویں پارے میں ہے وہاں دیکھ لیں۔

سورۂ قریش یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

لِاِیْلٰفِ قُرَیْشٍ ۝ اٖلٰفِھِمْ رِحْلَةَ الشِّتَآءِ وَالصَّیْفِ ۝ فَلْیَعْبُدُوْا رَبَّ ھٰذَا الْبَیْتِ ۝ الَّذِیْٓ اَطْعَمَھُمْ مِّنْ جُوْعٍ ۝ وَّ اٰمَنَھُمْ مِّنْ خَوْفٍ ۝

## لاعلاج مرض کا علاج

اگر کوئی شخص مرد ہو یا عورت یا بچہ کسی ایسے مرض میں مبتلا ہو جس کی تشخیص نہ ڈاکٹر کر سکتے ہوں نہ حکیم نتیجہ ظاہر ہے کہ ایسی بیماری کا علاج ممکن نہیں ہوتا۔



کوئی دوا اثر نہ کرتی ہو تو اس کے لئے تین سو تیرہ (۳۱۳) مرتبہ باوضو پاک مصلے پر قبلہ رُخ بیٹھ کر پڑھ کر پانی پر دم کر کے روزانہ مریض کو وہ پانی چار وقت پلائیں۔

اول صبح ناشتہ سے قبل، دوپہر گیارہ بجے، بعد نماز عصر، بعد نماز عشاء سونے سے پہلے۔

وہ آیت یہ ہے۔

فَدَعَا رَبَّہٗٓ اَنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ

یہ عمل اکیس ۲۱ دن تک مسلسل کریں ناغہ نہ کریں۔

## خاندان میں آپس میں محبت والفت پیدا کرنا

اگر کوئی شخص چاہتا ہے کہ خاندان سے باہمی نفرت کا خاتمہ ہو اور سب خاندان والے آپس میں محبت و پیار کے ساتھ رہیں۔ ہر قسم کا اختلاف اور لڑائی جھگڑا ختم ہو۔ اس کے لئے اول گیارہ ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھیں پھر گیارہ ۱۱ مرتبہ یہ آیت پڑھیں اس کے بعد گیارہ ۱۱ بار درود شریف پڑھ کر دعا کریں کہ خاندان میں باہمی محبت و الفت پیدا ہو۔ یہ عمل کسی بھی نماز کے بعد باوضو کیا جائے انشاء اللہ تعالیٰ خاندان میں محبت والفت پیدا ہو جائے گی۔

وہ آیت یہ ہے۔

وَاَلَّفَ بَیْنَ قُلُوْبِھِمْ ۝ لَوْ اَنْفَقْتَ مَا فِی الْاَرْضِ

جَمِیْعًا مَّآ اَلَّفْتَ بَیْنَ قُلُوْبِهِمْ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ اَلَّفَ بَیْنَهُمْ ؕ اِنَّهٗ عَزِیْزٌ حَكِیْمٌ ○

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ
كَمَا صَلَّیْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ○
اَللّٰھُمَّ بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ
كَمَا بَارَكْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ○

## اولاد ہونے کے لئے

اگر کوئی جوڑا اولاد سے محروم ہو اور اولاد نہ ہوتی ہو تو اس کے لئے باوضو اکتالیس (۴۱) دن قبلہ رُخ پاک مُصلّے پر بیٹھ کر تین سو (۳۰۰) بار یہ آیت پڑھ کر میٹھی چیز پر دم کرے اور دونوں میاں بیوی آدھی آدھی کھا لیا کریں۔ یہ عمل روزانہ پابندی کے ساتھ کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اولاد ہوگی۔

وہ آیت یہ ہے۔

وَلِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَیْنَهُمَا ؕ یَخْلُقُ مَا یَشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ○



## ظالم کو دفع کرنا

اگر کوئی آدمی ظالم ہو اور اس کا ظلم حد سے زیادہ بڑھ گیا ہو اور ظلم کے نئے نئے طریقے اپناتا ہو اور اکثر ظلم کر کر کے ستاتا ہو اور نقصان پہنچاتا ہو تو اس ظالم کو بھگانے اور دفع کرنے کے لئے یہ آیت باوضو قبلہ رُخ پاک مصلے پر بیٹھ کر اکیس (۲۱) مرتبہ تین دن تک برابر پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن دفع ہو جائے گا۔ وہ آیت یہ ہے۔

فَقُطِعَ دَابِرُ الْقَوْمِ الَّذِیْنَ ظَلَمُوْا ؕ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ○

**تنبیہ:** یہ عمل جلالی ہے لہٰذا یہ خیال رہے کہ اگر ناحق کسی کو ستانے یا بے جا نقصان پہنچانے کے لئے کرے گا یا ذرا سے اختلاف کو بنیاد بنا کر عمل کرے گا تو خود نقصان اٹھائے گا۔ لہٰذا اس سلسلے میں عمل کرنے سے قبل کسی نیک صالح متقی عالمِ دین سے مشورہ کر لے تاکہ خود تباہی سے محفوظ رہے ورنہ خود نقصان اُٹھائے گا۔

## رزق میں برکت اور کاروبار میں ترقی

اگر کسی شخص نے کوئی نیا کاروبار شروع کیا ہے یا کاروبار تو پرانا ہے لیکن اس میں ترقی نہیں ہو رہی ہے۔ یا کاروبار میں کمی ہو گئی یا نقصان ہو رہا ہے تو اس کے لئے

یہ عمل بہت مفید ہے۔

کاروبار شروع کرنے سے پہلے یہ آیت باوضو ایک سو اکتالیس (۱۴۱) بار باوضو قبلہ رُخ پاک مصلّے پر بیٹھ کر روزانہ پڑھیں۔ یہ عمل اکتالیس ۴۱ دن کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ نئے کاروبار میں ترقی کے دروازے کھل جائیں گے۔ اگر کاروبار پرانا ہے تو اس میں بھی خوب ترقی اور برکت ہوگی اگر نقصان ہو رہا تھا تو اب نقصان ہونا بند ہو جائے گا۔ وہ آیت یہ ہے۔

لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۭ اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الْغَنِيُّ الْحَمِيْدُ ۝

## دشمن کے ظلم، شرارت اور شر سے حفاظت

اگر کوئی دشمن ظلم کرتا ہو یا روز نئی نئی شرارت کر کے تکلیف پہنچاتا ہو یا شر پھیلا کر لوگوں کو بھڑکاتا ہو تو ایسے ظالم کے شر اور شرارت سے محفوظ رہنے کے لئے مندرجہ ذیل آیت باوضو کسی بھی وقت روزانہ سات مرتبہ پڑھ لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن کی شرارتوں سے محفوظ رہے گا۔ وہ آیت یہ ہے۔

قُلْ لَّنْ يُّصِيْبَنَآ اِلَّا مَا كَتَبَ اللّٰهُ لَنَا ۚ هُوَ مَوْلٰىنَا ۚ وَعَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ ۝



## حضور اکرم حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی خواب میں زیارت

اگر مؤمن مسلمان محبِّ صادق کے دل میں خصوصی زیارت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا جذبہ ہو اور شوق و ذوق اس بات کا ہو کہ نبی اکرم خاتم الانبیاءؐ کی زیارت نصیب ہو تو اس کے لئے غسل کرے، پاک کپڑے پہنے، خوشبو لگائے اور پاک بستر پر قبلہ رُخ باادب بیٹھ کر ایک سو بار یہ آیت روزانہ رات کو سونے سے قبل پڑھا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند دن کے عمل سے سرورِ کونین نبی آخر الزمان صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت باسعادت سے مسرور ہوگا۔

وہ آیت یہ ہے۔

اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓىِٕكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ ۭ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا ۝

## اولاد کا زندہ رہنا اور مصیبت سے نجات

اگر کسی شخص کی اولاد پیدا ہو کر مر جاتی ہو اور وہ اس غم کو برابر برداشت کر رہا ہو یا وہ کسی

یہ عمل بہت مفید ہے۔

کاروبار شروع کرنے سے پہلے یہ آیت باوضو ایک سو اکتالیس (۱۴۱) بار باوضو قبلہ رُخ پاک مصلّے پر بیٹھ کر روزانہ پڑھیں۔ یہ عمل اکتالیس ۴۱ دن کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ نئے کاروبار میں ترقی کے دروازے کھل جائیں گے۔ اگر کاروبار پرانا ہے تو اس میں بھی خوب ترقی اور برکت ہوگی اگر نقصان ہو رہا تھا تو اب نقصان ہونا بند ہو جائے گا۔ وہ آیت یہ ہے۔

لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الْغَنِيُّ الْحَمِيْدُ ۝

## دشمن کے ظلم، شرارت اور شر سے حفاظت

اگر کوئی دشمن ظلم کرتا ہو یا روز نئی نئی شرارت کر کے تکلیف پہنچاتا ہو یا شر پھیلا کر لوگوں کو بھڑکاتا ہو تو ایسے ظالم کے شر اور شرارت سے محفوظ رہنے کے لئے مندرجہ ذیل آیت باوضو کسی بھی وقت روزانہ سات مرتبہ پڑھ لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن کی شرارتوں سے محفوظ رہے گا۔ وہ آیت یہ ہے۔

قُلْ لَّنْ يُّصِيْبَنَآ اِلَّا مَا كَتَبَ اللّٰهُ لَنَا ۚ هُوَ مَوْلٰىنَا ۚ وَعَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ ۝



## حضور اکرم حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی خواب میں زیارت

اگر مؤمن مسلمان محبِّ صادق کے دل میں خصوصی زیارت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا جذبہ ہو اور شوق وذوق اس بات کا ہو کہ نبی اکرم خاتم الانبیاء کی زیارت نصیب ہو تو اس کے لئے غسل کرے، پاک کپڑے پہنے، خوشبو لگائے اور پاک بستر پر قبلہ رُخ باادب بیٹھ کر ایک سو ۱۰۰ بار یہ آیت روزانہ رات کو سونے سے قبل پڑھا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند دن کے عمل سے سرور کونین نبی آخر الزمان صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت باسعادت سے مسرور ہوگا۔

وہ آیت یہ ہے۔

اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ ؕ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا ۝

## اولاد کا زندہ رہنا اور مصیبت سے نجات

اگر کسی شخص کی اولاد پیدا ہو کر مرجاتی ہو اور وہ اس غم کو برابر برداشت کر رہا ہو یا وہ کسی

سخت مصیبت میں مبتلا رہتا ہو تو اولاد کے زندہ رہنے اور مصیبت سے نجات کے لئے باوضو نماز فجر کے بعد اور اسی طرح باوضو نماز مغرب کے بعد گیارہ گیارہ باریہ آیت پڑھا کرے۔ جب تک اولاد پیدا ہو کر زندہ رہے اور مصیبت سے نجات حاصل نہ ہو برابر پڑھتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اولاد زندہ رہے گی اور مصیبت سے جلد نجات حاصل ہو گی۔

وہ آیت یہ ہے۔

وَ نَجَّیْنٰهُ وَ اَهْلَهٗ مِنَ الْكَرْبِ الْعَظِیْمِ ۚ

## بے اولاد کے اولاد ہونا

اگر کوئی شخص بے اولاد ہو اور اس کے اولاد نہ ہوتی ہو تو اس کے لئے یہ آیت باوضو بعد نماز فجر ایک سو تینتیس (۱۳۳) بار پاک مصلے پر قبلہ رُخ بیٹھ کر پڑھے اور ایک گلاس پانی پر دم کر کے میاں بیوی دونوں روزانہ پیا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اولاد ہو گی۔

وہ آیت یہ ہے۔

لِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ ؕ
یَخْلُقُ مَا یَشَآءُ ؕ یَهَبُ لِمَنْ یَّشَآءُ اِنَاثًا وَّ
یَهَبُ لِمَنْ یَّشَآءُ الذُّكُوْرَ ۙ



## پاگل پن، جادو وغیرہ کا دور کرنا

اگر کسی آدمی کو شبہ ہو کہ اس کا دماغی توازن بگڑتا جا رہا ہے اور بھول چوک اور دماغی غفلت حد سے زیادہ بڑھ گئی ہے یا اپنی اصلی حالت میں نہیں ہے یا شبہ ہو کہ کسی نے اس پر کچھ کر دیا ہے تو اس آیت کو باوضو اکتالیس (۴۱) مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں جب تک طبیعت اپنی اصلی حالت پر نہ آجائے برابر پلاتے رہیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ تمام امراض دور ہو جائیں گے اور صحت بحال ہو جاتے گی۔ وہ آیت یہ ہے۔

ذِیْ قُوَّةٍ عِنْدَ ذِی الْعَرْشِ مَكِیْنٍ ۙ مُّطَاعٍ ثَمَّ
اَمِیْنٍ ؕ وَ مَا صَاحِبُكُمْ بِمَجْنُوْنٍ ۚ وَ لَقَدْ رَاٰهُ
بِالْاُفُقِ الْمُبِیْنِ ۚ وَ مَا هُوَ عَلَى الْغَیْبِ بِضَنِیْنٍ ۚ
وَ مَا هُوَ بِقَوْلِ شَیْطٰنٍ رَّجِیْمٍ ۙ فَاَیْنَ تَذْهَبُوْنَ ؕ
اِنْ هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِیْنَ ۙ لِمَنْ شَآءَ مِنْكُمْ
اَنْ یَّسْتَقِیْمَ ؕ وَ مَا تَشَآءُوْنَ اِلَّاۤ اَنْ یَّشَآءَ اللّٰهُ
رَبُّ الْعٰلَمِیْنَ ۠

## بخار کی تیزی، غصہ اور ضد کا خاتمہ

اگر کسی آدمی یا بچے کو تیز بخار ہو۔ بخار سے جسم جل رہا ہو۔ بخار اترنے کا نام نہیں لیتا کوئی دوا فائدہ

نہیں کر رہی ہے تو یہ قرآنی آیت باوضو گیارہ گیارہ بار پڑھ کر مریض پر دم کریں یہ عمل دن میں چار مرتبہ کریں

۱۔ صبح ناشتہ سے قبل

۲۔ دوپہر گیارہ بجے

۳۔ بعد نماز عصر

۴۔ بعد نماز عشاء

اسی طرح غصہ اور ضد کے خاتمہ کے لئے بھی اس آیت کو گیارہ مرتبہ پڑھ کر خود یا جو زیادہ غصہ کرتا ہے یا جو بچہ ضد کرتا ہے اس پر پھونکیں۔ یہ عمل روزانہ کریں چند دن کرنے کے بعد انشاء اللہ تعالیٰ غصہ اور ضد ختم ہو جائیں گے۔ وہ آیت یہ ہے۔

یٰنَارُ کُوْنِیْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰٓی اِبْرٰھِیْمَ ۝

## جھوٹے مقدمے۔ تہمت اور بے عزتی سے نجات

اگر کسی آدمی کو جھوٹے مقدمہ میں پھنسا لیا گیا ہو اور اسے بلاوجہ تنگ کیا جا رہا ہو یا کسی نے جھوٹی تہمت لگائی ہو یا دشمن بے عزتی کرنے پر اڑا ہوا ہو۔ ان سب سے نجات کے لئے یہ آیت کثرت سے ہر حال میں پڑھے۔ چلتے پھرتے، بیٹھے ہوتے لیٹے ہوتے ہر حال میں اسی کو پڑھتا رہے انشاء اللہ تعالیٰ جھوٹے مقدمہ، تہمت یا بے عزتی سے جلد نجات حاصل ہوگی۔ وہ آیت یہ ہے



وَيُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ ۝

## نافرمان اولاد کی اصلاح

اگر کوئی لڑکا یا لڑکی یا بیوی نافرمان ہو اور کسی طرح کہنا نہ مانتے ہوں اور طرح طرح کے غلط کام کرتے ہوں جن کے کرنے سے تکلیف ہوتی ہے اور دماغ کھولنے لگتا ہے۔ ان کی اصلاح اور اچھی باتوں کی طرف راغب کرنے کے لئے ان کی پیشانی کے بال پکڑ کر گیارہ بار یہ آیت پڑھ کر ان پر دم کریں انشاء اللہ تعالیٰ بدی چھوڑ کر اچھی عادتوں کے مالک بن جائیں گے۔ آیت یہ ہے۔

اِنِّیْ تَوَكَّلْتُ عَلَى اللّٰهِ رَبِّیْ وَرَبِّكُمْ مَا مِنْ دَآبَّةٍ اِلَّا هُوَ اٰخِذٌۢ بِنَاصِيَتِهَا اِنَّ رَبِّیْ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ۝

## مرتے دم تک صحیح وسلامت رہنا

جو شخص یہ چاہتا ہے کہ وہ مرتے دم تک ہاتھ پیروں کی سلامتی کے ساتھ رہے۔ اس کے ہاتھ پاؤں اور جسم کے اعضاء آخر وقت تک کام کرتے رہیں۔ اس کو کوئی مرض ایسا نہ لپٹ جائے جس سے وہ دوسروں کا محتاج ہو جائے۔ اسی طرح زندگی میں کوئی حادثہ ایسا پیش نہ آ جائے جس سے ہاتھ پیر معذور ہو جائیں اور کام

کرنے کے قابل نہ رہیں۔ اس کے لئے روزانہ بعد نماز فجر باوضو تین مرتبہ یہ آیت پڑھ لیا کرے انشاءاللہ تعالیٰ ہر قسم کی معذوری سے محفوظ رہے گا اور چلتے ہاتھ پیروں کے ساتھ موت آئے گی۔ وہ آیت یہ ہے۔

فَاَقِمْ وَجْهَكَ لِلدِّيْنِ حَنِيْفًا ۚ فِطْرَتَ اللّٰهِ الَّتِيْ فَطَرَ النَّاسَ عَلَيْهَا ۚ لَا تَبْدِيْلَ لِخَلْقِ اللّٰهِ ۚ ذٰلِكَ الدِّيْنُ الْقَيِّمُ ۙ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ ۝

## نامعلوم اور لاعلاج مرض سے صحت

اگر کسی آدمی کو ایسی بیماری لپٹ گئی ہو جس کا پتہ نہ چلتا ہو اور جب بیماری کا صحیح پتہ نہیں چلتا تو علاج بھی مشکل ہو رہا ہو۔ ایسی صورت میں یہ آیت چلتے پھرتے، اٹھتے بیٹھتے، لیٹتے غرضیکہ ہر حالت میں برابر پڑھتا رہے انشاءاللہ تعالیٰ جلد صحتیاب ہو جائے گا۔ وہ آیت یہ ہے۔

اِذْ نَادٰى رَبَّهٗٓ اَنِّيْ مَسَّنِيَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ۝

## اولاد پیدا ہونے کے لئے

جو شخص اولاد سے محروم ہو اور اس کے اولاد نہ ہوتی ہو



تو اس کے لئے یہ آیت کثرت سے پڑھا کرے ناغہ اور سستی نہ کرے بلکہ برابر پڑھتا رہے جب تک کہ اولاد پیدا نہ ہو۔ انشاءاللہ تعالیٰ اولاد ضرور پیدا ہوگی۔ وہ آیت یہ ہے۔

الَّذِيْٓ اَحْسَنَ كُلَّ شَيْءٍ خَلَقَهٗ وَبَدَاَ خَلْقَ الْاِنْسَانِ مِنْ طِيْنٍ ۝ ثُمَّ جَعَلَ نَسْلَهٗ مِنْ سُلٰلَةٍ مِّنْ مَّاۗءٍ مَّهِيْنٍ ۝ ثُمَّ سَوّٰىهُ وَنَفَخَ فِيْهِ مِنْ رُّوْحِهٖ وَجَعَلَ لَكُمُ السَّمْعَ وَالْاَبْصَارَ وَالْاَفْـِٕدَةَ ۭ قَلِيْلًا مَّا تَشْكُرُوْنَ ۝

## بیٹا یا بیٹی کی شادی کے لئے

آجکل جہاں اور بہت سے نئے نئے مسائل پیدا ہوئے ہیں سب سے بڑا مسئلہ بیٹا یا بیٹی کی شادی کا ہے۔ لڑکیاں مناسب رشتوں سے محروم ہیں اور لڑکے چاند جیسی مالدار دلہن کی تمنا لئے ہوئے بوڑھے ہو گئے لیکن گھر آباد نہ ہوا۔ کنوارے کے کنوارے ہی رہے۔ لاکھ جتن کئے لیکن رشتہ ہی نہ ہوا۔ یہاں تک کہ لڑکے اور لڑکیاں بوڑھے ہو گئے والدین رشتہ کی امید پہ آخرت کے سفر پر روانہ ہو گئے لیکن اس سلسلے میں جہاں دنیاوی تدابیر اختیار کی ہیں۔ اللہ تعالیٰ سے لو لگاتے۔ اس سے مانگتے اس سے رشتے طلب کرتے تو یقینی کامیابی حاصل ہوتی۔

لڑکے یا لڑکی کے رشتہ کے لئے یہ آیت تین سو تیرہ مرتبہ
باوضو عشاء کی نماز کے بعد اکیس ۲۱ دن تک برابر
بلا ناغہ پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ غیب سے رشتے
کا انتظام ہو جائے گا۔ وہ آیت یہ ہے۔

وَهُوَ الَّذِیْ خَلَقَ مِنَ الْمَآءِ بَشَرًا
فَجَعَلَهٗ نَسَبًا وَّصِهْرًا ؕ وَكَانَ رَبُّكَ قَدِیْرًا ۝

## ہر مشکل آسان ہونے کے لئے

اگر کوئی شخص کسی مشکل معاملے میں پھنس گیا ہو اور
مشکل حل نہ ہوتی ہو تو مشکل آسان کرنے کے لئے روزانہ
باوضو بعد نماز فجر ایک سو تیرہ (۱۱۳) مرتبہ یہ آیت
پڑھے اور جب تک مشکل حل نہ ہو برابر پڑھتا رہے۔
انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی مشکل آسان ہو جائے گی۔
وہ آیت یہ ہے۔

یَفْرَحُ الْمُؤْمِنُوْنَ ۝ بِنَصْرِ اللّٰهِ ؕ یَنْصُرُ
مَنْ یَّشَآءُ ؕ وَهُوَ الْعَزِیْزُ الرَّحِیْمُ ۝

## استخارہ جس سے صحیح بات معلوم ہوتی ہے

جو شخص شادی بیاہ کے بارے میں استخارہ کرنا
چاہتا ہے کہ یہ شادی میرے لئے صحیح ہے یا نقصان دہ،
اسی طرح کوئی کاروبار کرنا چاہتا ہے اور یہ معلوم



کرنا چاہتا ہے کہ اس کاروبار میں نفع ہو گا یا نقصان،
سفر پر روانہ ہونا چاہتا ہے لیکن معلوم کرنا چاہتا ہے
کہ یہ سفر کامیابی کا ذریعہ بنے گا یا نہیں۔ اس کے لئے
یہ استخارہ بہت مفید ہے۔

عشاء کی نماز کے بعد دو رکعت نفل استخارہ کی
نیت سے پڑھے اس کے بعد ان آیتوں کو ایک سو ایک
(۱۰۱) بار پڑھ کر بغیر کسی سے بات کئے پاک بستر پر باوضو
قبلہ رُخ دائیں کروٹ سو جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ
صحیح بات خواب میں معلوم ہو جائے گی۔ اگر ڈراؤنا
خواب دیکھے تو خطرہ ہے اگر اچھا خواب دیکھے تو
کامیابی حاصل ہوگی۔ اگر ایک دن معلوم نہ ہو تو
تین دن، سات دن یا گیارہ دن تک یہ استخارہ کا
عمل کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ صحیح بات کا پتہ لگ جائے گا۔
وہ آیتیں یہ ہیں۔

وَاَسِرُّوْا قَوْلَكُمْ اَوِ اجْهَرُوْا بِهٖ ؕ اِنَّهٗ
عَلِیْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ۝ اَلَا یَعْلَمُ مَنْ
خَلَقَ ؕ وَهُوَ اللَّطِیْفُ الْخَبِیْرُ ۝

## دشمن سے حفاظت

اگر کسی کا دشمن خطرناک، ظالم، لڑاکا اور بدقماش
ہو تو اس کے شر سے بچنے کے لئے یہ آیت باوضو بعد نماز

فجر گیارہ مرتبہ پڑھ کر دونوں ہتھیلیوں پر دم کرکے تمام بدن پر پھیر لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن ناکام ہوگا اور کچھ بگاڑ نہ سکے گا۔ وہ آیت یہ ہے۔

إِنَّ اللّٰهَ يُدَافِعُ عَنِ الَّذِينَ آمَنُوا ط

إِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ كُلَّ خَوَّانٍ كَفُورٍ ہ

## سرطان، طاعون اور پھوڑے پھنسی سے بچاؤ

اگر کسی جگہ سرطان، طاعون یا پھوڑے پھنسی کی وبا پھیل گئی ہو تو اس سے بچنے اور بچوں کو بچانے کے لئے ان الفاظ کو بعد نماز فجر گیارہ مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے ان آفات سے حفاظت کی دعا کرے انشاء اللہ تعالیٰ سرطان، طاعون، پھوڑے پھنسی سے محفوظ رہے گا۔ وہ الفاظ یہ ہیں۔

يَا مَالِكُ ، يَا قُدُّوسُ ، يَا سَلَامُ

## گناہوں میں مبتلا اور بے راہ کو سیدھی راہ پر لانا

اگر کوئی آدمی غلط لوگوں اور بُرے ماحول میں کسی بھی قسم کے گناہوں میں مبتلا ہوگیا ہو اور نماز وروزہ سے دور ہوگیا ہو، اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی ارشاد فرمودہ راہ راست کو چھوڑ کر غفلت کا راستہ اختیار کرلیا ہو اس کی گناہوں سے



دوری اور نماز روزہ کی طرف توجہ مبذول کرانے کے لئے ایک سو ایک (١٠١) مرتبہ باوضو یہ آیت پڑھ کر پانی پر دم کرکے ایسے شخص کو پلاتے۔ جب تک پوری طرح گناہوں کو نہ چھوڑے اور نماز روزہ کا پابند نہ ہو جائے برابر پڑھ پڑھ کر دم کرکر کے پانی پلاتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ راہِ ہدایت نصیب ہوگی۔

وہ آیت یہ ہے۔

وَاَهْدِيَكَ إِلٰى رَبِّكَ فَتَخْشٰى ہ

## مصیبتوں سے نجات

اگر کوئی شخص طرح طرح کی پریشانیوں میں مبتلا ہو اور ہر شخص کسی نہ کسی طرح اسے ستاتا ہو، اس کا حق مارتا ہو، اس پر ظلم کرتا ہو تو اس کے لئے بعد نماز فجر یہ آیت باوضو ایک سو ایک (١٠١) مرتبہ پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دین ودنیا کی کامیابیاں حاصل ہوں گی اور ظالم اور حق مارنے والے ذلیل وخوار ہوں گے اور ہر طرح سے خوشی ومسرت کی زندگی شروع ہو جائے گی۔

وہ آیت یہ ہے۔

سَلٰمٌ عَلَيْكُمْ بِمَا صَبَرْتُمْ فَنِعْمَ عُقْبَى الدَّارِ ہ

## کسی بھی قسم کی بدنامی سے حفاظت

اگر کوئی آدمی ناحق کسی کو بدنام کرنے پر تیار ہو اور ہر طرح سے بدنام کرنے کا پکا ارادہ کر رکھا ہو اور جھوٹے الزامات لگاتا رہتا ہو اور طرح طرح سے نئے نئے الزامات کا سلسلہ شروع کر رکھا ہو۔ ایسے ظالم شخص کے شر سے بچنے اور ہر قسم کی بدنامی سے محفوظ رہنے کے لئے اس آیت کو بعد نماز فجر اور بعد نماز عشاء اکتالیس اکتالیس (۴۱) مرتبہ پڑھ کر دونوں ہتھیلیوں پر دم کر کے تمام بدن پر پھیر لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن کے حملوں سے محفوظ رہے گا۔ وہ آیت یہ ہے

وَلَا يَحْزُنْكَ قَوْلُهُمْ إِنَّ الْعِزَّةَ لِلّٰهِ جَمِيعًا ط وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ ۝

## غم اور پریشانی دور کرنا اور مالی حالت اچھی ہونا

اگر کوئی شخص یہ چاہتا ہے کہ ہر قسم کا غم اور ہر قسم کی پریشانی ختم ہو جائے اور غربت کا خاتمہ ہو، مالی مشکلات سے نجات ملے، عزت و وقار کے ساتھ زندگی گذرے کسی کی محتاجگی نہ ہو بلکہ ہر طرح سے خوشی اور خوشحالی ہو۔ اس کے لئے یہ آیت ہر روز بعد نماز فجر ایک سو ایک (۱۰۱) بار باوضو قبلہ رخ ہو کر پاک



مصلے پر بیٹھ کر پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی خوشی اور خوشحالی کا دور دورہ ہوگا۔ یہ عمل ہمیشہ کرتا رہے انشاء اللہ تعالیٰ کامیاب زندگی گذارے گا۔

وہ آیت یہ ہے۔

إِلَّا رَحْمَةً مِّن رَّبِّكَ ط إِنَّ فَضْلَهُ كَانَ عَلَيْكَ كَبِيرًا ۝

## ناجائز عشق و محبت کے جال سے نکلنا

اگر کوئی شخص کسی طرح کسی کی ناجائز محبت اور ناجائز عشق میں پھنس گیا ہو۔ اس محبت کے جھوٹے جال سے نکلنا چاہتا ہے اور اس سلسلے میں بہت پریشان ہے تو اس کے لئے اول نماز پنج وقتہ کی پابندی کرے اور ہر نماز باجماعت ادا کرے۔ ہر نماز کے بعد ایک سو مرتبہ کلمۂ طیبہ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ط پڑھا کرے۔

اور عشاء کی نماز کے بعد باوضو قبلہ رخ بیٹھ کر ایک سو ایک (۱۰۱) مرتبہ یہ دعا پڑھے۔

رَبِّ اصْرِفْ عَنِّي السُّوْٓءَ وَالْفَحْشَآءَ وَاجْعَلْنِي مِنْ عِبَادِكَ الْمُخْلَصِيْنَ ۝

جب تک چھٹکارہ نہ ہو برابر عمل کرتا رہے اور آہستہ آہستہ اس سے کنارہ کشی اختیار کرلے اور ملنا جلنا بند کردے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی اس مصیبت سے جان چھوٹ جائے گی۔

# عملیات جمع فرمودہ حضرت مولانا
# محمد یونس پالنپوری مدظلہ العالی

یہ عملیات وتعویذات بکھرے موتی مرتبہ حضرت مولانا محمد یونس پالنپوری مدظلہ العالی سے لئے گئے ہیں انہوں نے اس کتاب میں مختلف بزرگوں کے واقعات، عملیات قیمتی نصائح جمع کئے ہیں۔ مولانا موصوف اور ناشرین کتاب مکتبہ شیخ سعید احمد خان رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ قاسم سینٹر اردو بازار کراچی کے شکریہ کے ساتھ درج کئے جارہے ہیں۔ ناظرین اور اس کتاب سے فائدہ اٹھانے والے جملہ حضرات مرتب اور ناشرین کی صحت وعافیت اور ترقی درجات کی دعا کریں۔

---

## نظر بد دور کرنے کا وظیفہ

اگر کسی بچے یا بڑے کو نظر بد لگ جائے اور اس کے سبب وہ نڈھال رہتا ہو طبیعت گری گری رہتی ہو یا بچہ ہے تو اکثر روتا رہتا ہے کھاتا پیتا کچھ نہیں ہر وقت ضد کرتا رہتا ہے۔ اس کے لئے یہ دعا پڑھ کر بچوں یا بڑوں پر دم کردیں۔ وہ دعا یہ ہے۔ (اگلے صفحہ)



اَللّٰھُمَّ ذَا السُّلْطَانِ الْعَظِیْمِ وَ الْمَنِّ الْقَدِیْمِ ذَا الْوَجْهِ الْکَرِیْمِ وَلِیَّ الْکَلِمَاتِ التَّامَّاتِ وَالدَّعْوَاتِ الْمُسْتَجَابَاتِ عَافِ ........ مِنْ اَنْفُسِ الْجِنِّ وَاَعْیُنِ الْاِنْسِ

نقطے والی جگہ پر اس آدمی۔ بچے یا جانور کا نام لیں۔

## غمگین آدمی کا غم دور کرنا

اگر کوئی شخص کسی رنج وغم میں مبتلا ہو تو اس کے کان میں اذان دی جائے انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل سے اس کا رنج وغم دور ہو گا اور طبیعت ہشاش بشاش رہنے لگے گی۔ اذان کے کلمات یہ ہیں۔

اَللّٰهُ اَکْبَرُ ط اَللّٰهُ اَکْبَرُ ط اَللّٰهُ اَکْبَرُ ط اَللّٰهُ اَکْبَرُ ط اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ ط اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ ط اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ ط اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ ط حَیَّ عَلَی الصَّلٰوةِ ط حَیَّ عَلَی الصَّلٰوةِ ط حَیَّ عَلَی الْفَلَاحِ ط حَیَّ عَلَی الْفَلَاحِ ط اَللّٰهُ اَکْبَرُ ط اَللّٰهُ اَکْبَرُ ط لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ ط

تنبیہ: اذان بغیر وضو کے بھی دی جاسکتی ہے۔ لہذا اگر وضو نہ ہو تو ایسے موقع پر اذان دے سکتے ہیں۔

## بد اخلاق بچہ یا بد اخلاق انسان یا شرارتی جانور

اگر کوئی بچہ بد اخلاق و بدتمیز ہو یا کوئی انسان بد اخلاق اور بد تہذیب ہو یا جانور شرارت کرتا ہو تو اس کے کان میں اذان دی جائے تو وہ انشاء اللہ تعالیٰ راہِ راست پر آجائے گا۔

## غول بیابانی (بھوت پریت) سے نجات

اگر کوئی شخص سنسان جگہ یا خالی مکان یا جنگل بیابان میں یا پہاڑوں میں غول بیابانی (بھوت پریت) دیکھے اور وہ اس کو ڈرائیں یا پریشان کریں تو فوراً اذان دینا شروع کر دے انشاء اللہ تعالیٰ بھوت پریت کوئی نقصان نہ پہنچا سکیں گے اور وہاں سے بھاگ جائیں گے۔

## پاؤں کا درد و تکلیف کا عمل

اگر کسی کے پاؤں یا گھٹنے میں تکلیف ہو تو سات مرتبہ یہ کلمات پڑھ کر پاؤں یا گھٹنے پر پھونکے۔ انشاء اللہ تعالیٰ درد سے نجات حاصل ہوگی۔

وہ کلمات یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ وَبِاللّٰهِ اَعُوْذُ وَقُدْرَتِهٖ مِنْ شَرِّ مَا فِيْهَا۔



## روزی اور گھر میں برکت کے لئے

اگر کسی کی روزی تنگ ہو یا گذارہ مشکل سے ہوتا ہو یا آمدنی تو بہت ہے لیکن گھر میں خیر و برکت کی کمی ہے اس کے لئے یہ عمل پابندی سے کرے انشاء اللہ تعالیٰ روزی میں فراخی ہوگی اور گھر میں خیر و برکت کی زیادتی ہوگی۔

جب گھر میں داخل ہو اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ کہے اور اس کے بعد ایک مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے۔

سورۂ اخلاص یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۚ لَمْ يَلِدْ ۙ وَلَمْ يُوْلَدْ ۙ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ

## اندھے پن، کوڑھی اور فالج کے مرض سے حفاظت

اگر کوئی یہ چاہتا ہے کہ مرتے دم تک اندھا نہ ہو اور کوڑھ کے مرض سے محفوظ رہے اور اس پر زندگی میں کبھی بھی فالج کا اثر نہ ہو اور ہر قسم کی کمزوری سے نجات حاصل ہو تو اس کے لئے بعد نماز فجر تین مرتبہ یہ پڑھے۔

سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ وَبِحَمْدِهٖ

اس کے علاوہ یہ دعا بھی روزانہ پابندی کے ساتھ کسی نماز کے بعد ایک مرتبہ پڑھ لیا کرے انشاء اللہ تعالیٰ اندھے پن،

کوڑھ اور فالج کے مرض سے محفوظ رہے گا اور بڑھاپے کی کمزوری سے نجات حاصل ہوگی۔ وہ دعا یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ مِمَّا عِنْدَکَ وَاَفِضْ عَلَیَّ مِنْ فَضْلِکَ وَانْشُرْ عَلَیَّ مِنْ رَّحْمَتِکَ وَاَنْزِلْ عَلَیَّ مِنْ بَرَکَاتِکَ۔

## قید سے رہائی کے لئے

جو شخص قید ہوگیا ہو اور قید سے پریشان ہو اس کے گھر والے بھی پریشان ہوں تو اس کے لئے کثرت سے یہ کلمات پڑھیں قیدی بھی پڑھے اور گھر والے بھی برابر پڑھتے رہیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ جلد ہی قید سے رہائی حاصل ہوگی۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ

اسی طرح دینی و دنیاوی مصیبتوں سے بچنے کے لئے بھی لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ کا پڑھنا بہت مفید ہے اسی طرح اپنے مقصد میں کامیابی کے لئے بھی یہ کلمات بہت مجرب ہیں۔

## ظالم کے ظلم سے حفاظت کے لئے

جب ظالم کا سامنا ہو جائے یا ظالم کے آنے کا پتہ چلے تو یہ دعا پڑھنا شروع کردے۔ انشاءاللہ تعالیٰ ظالم



کچھ نہ بگاڑ سکے گا اور اس سے دور بھاگ جائے گا۔

وہ دعا یہ ہے۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْحَلِیْمُ الْکَرِیْمُ سُبْحَانَ اللّٰہِ رَبِّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ط

## دعا کی قبولیت کے لئے مجرب عمل

اگر کوئی شخص چاہتا ہو کہ اس کی دعا قبول ہو اور وہ اپنے مقصد میں کامیاب ہو جائے تو اس کے لئے باوضو ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ

حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ ط

پڑھ کر اپنے مقصد میں کامیابی کی دعا کرے انشاءاللہ تعالیٰ اپنے مقصد میں ضرور کامیاب ہوگا۔ اسی طرح ہجومِ افکار ومصائب سے نجات کے لئے کثرت سے

حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ ط

پڑھا کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ ہر قسم کے ہجوم افکار و مصائب سے نجات حاصل ہوگی۔

## ہر بلا سے حفاظت کے لئے

جو شخص چاہتا ہے کہ وہ دن بھر ہر قسم کی برائی اور تکلیف سے محفوظ رہے اور دشمن کا کوئی وار اس پر کارگر نہ ہو تو اس کے لئے روزانہ بعد نماز فجر باوضو آیۃ الکرسی اور

سورۃ مومن کی پہلی تین آیتیں (حٰمٓ سے اِلَیۡهِ الۡمَصِیۡرُ تک) پڑھ لیا کرے انشاء اللہ تعالیٰ تمام دن خیر و عافیت سے گذرے گا اور پڑھنے والا ہر قسم کی برائی اور تکلیف اور دشمن کے شر و فتنہ سے محفوظ رہے گا۔

آیۃ الکرسی یہ ہے۔

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلۡحَیُّ الۡقَیُّوۡمُ ۚ لَا تَاۡخُذُهٗ
سِنَةٌ وَّلَا نَوۡمٌ ؕ لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی
الۡاَرۡضِ ؕ مَنۡ ذَا الَّذِیۡ یَشۡفَعُ عِنۡدَهٗۤ اِلَّا بِاِذۡنِهٖ ؕ
یَعۡلَمُ مَا بَیۡنَ اَیۡدِیۡهِمۡ وَمَا خَلۡفَهُمۡ ۚ وَلَا
یُحِیۡطُوۡنَ بِشَیۡءٍ مِّنۡ عِلۡمِهٖۤ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ
كُرۡسِیُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضَ ۚ وَلَا یَـُٔوۡدُهٗ
حِفۡظُهُمَا ۚ وَهُوَ الۡعَلِیُّ الۡعَظِیۡمُ ۞

حٰمٓ سے اِلَیۡهِ الۡمَصِیۡرُ تک کی آیتیں یہ ہیں۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۞
حٰمٓ ۚ تَنۡزِیۡلُ الۡكِتٰبِ مِنَ اللّٰهِ الۡعَزِیۡزِ الۡعَلِیۡمِ ۙ
غَافِرِ الذَّنۡۢبِ وَقَابِلِ التَّوۡبِ شَدِیۡدِ الۡعِقَابِ ۙ
ذِی الطَّوۡلِ ؕ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ؕ اِلَیۡهِ الۡمَصِیۡرُ ۞

## دشمن سے حفاظت کے لئے

اگر جہاد کا موقع ہو یا کسی جگہ جان دشمن گھات میں ہو یا رات کو نقصان پہنچانے کا ارادہ رکھتا ہو تو اس سے



حفاظت کے لئے

حٰمٓ لَا یُنۡصَرُوۡنَ ۞

پڑھ لے۔ جب دشمن کا سامنا ہو جائے تب بھی

حٰمٓ لَا یُنۡصَرُوۡنَ ۞

پڑھ لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن ناکام رہے گا اور خائب و خاسر ہو کر لوٹے گا۔

## بیمار کا صحتیاب ہونا

اگر کوئی شخص بیمار ہو اس کو مختلف امراض نے گھیر رکھا ہو تو اس کی صحتیابی کے لئے باوضو سورۃ انعام (پ۷) مکمل سورت ایک بیٹھک میں پڑھ کر مریض پر دم کرے، چند دن یہ عمل کرے انشاء اللہ تعالیٰ مریض صحتیاب ہو گا اور مختلف امراض دفع ہو جائیں گے۔

## پریشانی اور برے حال سے نجات

اگر کوئی شخص پریشان ہو اور بری حالت میں ہو، بیماری اور تنگدستی سے اس کی صحت بھی برباد ہو چکی ہو تو اس کو چاہیئے کہ کسی وقت باوضو قبلہ رُخ بیٹھ کر اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھے اور ایک سو بار یہ کلمات پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ تمام بیماری، تنگدستی اور پریشانی دور ہو جائے گی۔ عمل پابندی کے ساتھ کرے ناغہ، سستی

کرے گا تو ناکام رہے گا۔ وہ دعا یہ ہے۔

تَوَکَّلْتُ عَلَی الْحَیِّ الَّذِیْ لَا یَمُوْتُ، اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ لَمْ یَتَّخِذْ وَلَدًا وَّ لَمْ یَکُنْ لَّہٗ شَرِیْکٌ فِی الْمُلْکِ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ وَلِیٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَکَبِّرْہُ تَکْبِیْرًا ؕ

## سفر میں سلامت رہنا اور بخیریت واپس آنا

جو شخص یہ چاہتا ہے کہ اس کا سفر سلامتی کے ساتھ پورا ہو اور وہ اپنے گھر صحت و سلامتی کے ساتھ واپس آئے اور سفر کے دوران اسے مالی اور جانی نقصان نہ پہنچے تو اس کے لئے بعد نماز فجر اور بعد نماز مغرب (یعنی صبح و شام) یہ آیت ایک ایک مرتبہ پڑھا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ صحت و سلامتی کے ساتھ سفر ہو گا اور اس دوران کوئی نقصان نہ پہنچے گا۔ اور خیر و عافیت کے ساتھ گھر واپس آئے گا۔ وہ آیت یہ ہے۔

اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰکُمْ عَبَثًا وَّ اَنَّکُمْ اِلَیْنَا لَا تُرْجَعُوْنَ ۝

## اہل و عیال کی عافیت کے لئے

اگر کسی کو اپنے اہل و عیال کی عافیت کی فکر رہتی ہو تو اس کے لئے صبح و شام ایک ایک مرتبہ یہ کلمات



پڑھ لیا کرے انشاء اللہ تعالیٰ اس کا مال، اولاد، اور جملہ اھل خانہ ہر قسم کے چوروں، ڈاکوؤں، لٹیروں اور ہر قسم کے ظالموں قاتلوں سے محفوظ رہیں گے۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ عَلٰی دِیْنِیْ وَنَفْسِیْ وَوَلَدِیْ وَاَھْلِیْ وَمَالِیْ۔

## خواب میں رسولِ پاک صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت

اگر کوئی مسلمان نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خواب میں زیارت کا شوق رکھتا ہو تو وہ جمعہ کی رات (جمعرات کا دن گذرنے کے بعد جو رات آتی ہے وہ جمعہ کی رات ہے) میں دو رکعت نفل نماز اس طرح پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد گیارہ مرتبہ آیۃ الکرسی اور گیارہ مرتبہ سورۃ اخلاص پڑھے۔ سلام پھیرنے کے بعد ایک سو بار یہ درود شریف پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ۔

اگر کوئی شخص چند مرتبہ یہ عمل کرے گا تو انشاء اللہ تعالیٰ ضرور آقائے دو جہان حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت سے مشرف ہو گا۔ لیکن شرط یہ ہے کہ طلب سچی ہو اور گناہوں سے بچتا ہو اور نماز باجماعت کا پابند ہو۔

## ہر چیز سے حفاظت کے لئے

اگر کوئی شخص یہ چاہتا ہے کہ وہ چور، ڈاکو اور ظالم کے ظلم سے محفوظ رہے تو اسے چاہیئے کہ رات کو سونے سے پہلے سورۃ فاتحہ اور سورۃ اخلاص ایک ایک مرتبہ پڑھ لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چوری، ڈاکہ اور قتل سے محفوظ رہے گا۔

سورۃ فاتحہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۙ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۙ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۗ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۗ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۙ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۙ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۧ

سورۃ اخلاص یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۚ لَمْ يَلِدْ ۙ وَلَمْ يُوْلَدْ ۙ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۧ

## قتل اور لوٹ مار سے حفاظت

اگر کوئی شخص ڈاکو یا لٹیرے یا قاتل کے نرغے میں



پھنس جائے یا ان میں سے کسی ظالم کا سامنا ہو جائے اور وہ اسے قتل کرنا چاہتے ہوں تو اس کے لئے اول چار رکعت نماز نفل پڑھے۔ اس کے بعد تین مرتبہ یہ دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن کا وار خالی جائے گا اور دشمن ناکام ہوگا اور نقصان اٹھائے گا اور قتل اور لوٹ مار سے پڑھنے والا شخص محفوظ رہے گا۔ وہ دعا یہ ہے۔

يَا وَدُوْدُ يَا ذَا الْعَرْشِ الْمَجِيْدِ يَا فَعَّالٌ لِّمَا يُرِيْدُ اَسْئَلُكَ بِعِزَّتِكَ الَّتِىْ لَا تُرَامُ وَمُلْكِكَ الَّذِىْ لَا يُضَامُ وَبِنُوْرِكَ الَّذِىْ مَلَأَ اَرْكَانَ عَرْشِكَ اَنْ تَكْفِيَنِىْ شَرَّ هٰذَا اللِّصِّ يَا مُغِيْثُ اَغِثْنِىْ۔

## بلاؤں کو دور کرنے اور حاجتوں کو پورا کرنے کے لئے

اگر کوئی شخص یہ چاہتا ہے کہ اللہ تعالیٰ اور اس کے پیارے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت دل میں پیدا ہو جائے اور خدا تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی اطاعت اور اللہ تعالیٰ کی عبادت کا جذبہ پیدا ہو جائے نیکیاں کثرت سے ہونے لگیں اور ہر قسم کی بلا دور ہو اور تمام حاجتیں پوری ہوں۔ اس کے لئے یہ عمل بہت مجرب ہے۔

کسی بھی ماہ کا چاند نظر آنے کے بعد پہلے جمعہ سے

مستقل سات دن تک مندرجہ ذیل ترکیب کے حساب سے روزانہ دن میں یا رات میں ایک وقت اور جگہ مقرر کر کے پابندی کے ساتھ اللہ تعالیٰ کے ان مبارک ناموں کا وظیفہ پڑھے اگر کسی مجبوری سے جگہ اور وقت تبدیل ہو جائے تو کوئی حرج نہیں ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| جمعہ کے دن | یا اَللّٰہُ یا ھُوَ | ایک ہزار مرتبہ |
| ہفتہ کے دن | یا رَحْمٰنُ یا رَحِیْمُ | ایک ہزار مرتبہ |
| اتوار کے دن | یا وَاحِدُ یا اَحَدُ | ایک ہزار مرتبہ |
| پیر کے دن | یا صَمَدُ یا وِتْرُ | ایک ہزار مرتبہ |
| منگل کے دن | یا حَیُّ یا قَیُّوْمُ | ایک ہزار مرتبہ |
| بدھ کے دن | یا حَنَّانُ یا مَنَّانُ | ایک ہزار مرتبہ |
| جمعرات کے دن | یا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ | ایک ہزار مرتبہ |

## دل کی بیماری کا مجرب عمل

جس شخص کو دل کی بیماری ہو، دل دھڑکتا ہو یا سانس لینے میں گھٹن محسوس ہوتی ہو یا دل کمزور ہو یا سانس پھول جاتا ہو تو اس کے لئے ایک سو گیارہ (۱۱۱) مرتبہ مندرجہ ذیل کلمات پڑھ کر اپنے دل پر دم کرے۔ یہ عمل جس وقت چاہے کرے انشاء اللہ تعالیٰ دل کے ہر قسم کے مرض سے نجات حاصل ہو گی۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ



## ملازمت حاصل ہونے کے لئے

اگر کوئی شخص روزگار کے سلسلہ میں پریشان ہو اور روزگار نہ ملتا ہو یا ملازمت حاصل کرنے کے لئے دن بھر چکر لگاتا ہو لیکن کہیں کامیابی نہیں ہوتی ہو تو یہ عمل بہت مفید اور جلد روزگار ملنے میں بہت مددگار ہے۔

فجر کی نماز پڑھنے کے بعد اسی جگہ بیٹھے رہیں جگہ نہ بدلیں نہ وہاں سے اُٹھیں اور سورۃ الضُّحٰی اس ترکیب سے پڑھیں کہ جب کاف آئے تو یا کَرِیْمُ نو مرتبہ پڑھیں۔ یہ عمل صرف نو دن کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ ملازمت مل جائے گی۔ اگر خدانخواستہ ملازمت نہ ملے تو یا کَرِیْمُ اٹھارہ مرتبہ روزانہ پڑھے اور پھر نو دن عمل کرے۔ اس کے باوجود بھی ملازمت نہ ملے تو پھر نو دن عمل کرے اور یا کَرِیْمُ ستائیس مرتبہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ بفضل خدا اشرطیہ ملازمت مل جائے گی عمل شرط ہے۔ سُوْرَۃُ الضُّحٰی یہ ہے۔ اس میں ہر کاف پر سطر کھینچ دی ہے اور اس میں نو مقام پر کاف آیا ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

وَالضُّحٰی ۙ وَالَّیْلِ اِذَا سَجٰی ۙ مَا وَدَّعَكَ رَبُّكَ وَمَا قَلٰی ۙ وَلَلْاٰخِرَةُ خَیْرٌ لَّكَ مِنَ

الْاُوْلٰی ۝ وَلَسَوْفَ یُعْطِیْكَ رَبُّكَ فَتَرْضٰی ۝
اَلَمْ یَجِدْكَ یَتِیْمًا فَاٰوٰی ۝ وَوَجَدَكَ ضَآلًّا
فَهَدٰی ۝ وَوَجَدَكَ عَآئِلًا فَاَغْنٰی ۝ فَاَمَّا
الْیَتِیْمَ فَلَا تَقْهَرْ ۝ وَاَمَّا السَّآئِلَ فَلَا تَنْهَرْ ۝
وَاَمَّا بِنِعْمَةِ رَبِّكَ فَحَدِّثْ ۝

## بچوں کی بدتمیزی کا سبب اور اس کا علاج

بچوں کی بدتمیزی اور نافرمانی کا سبب عموماً والدین کے گناہ ہوتے ہیں۔ والدین کو چاہیئے کہ وہ اپنے گناہوں سے توبہ کریں نماز کی پابندی کریں۔ اور تین بار سورۂ فاتحہ باوضو پڑھ کر پانی پر دم کر کے بچوں کو روزانہ پلایا کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند دن یہ عمل کرنے سے بچے تمیزدار ہو جائیں گے۔ جب تک بچے تمیز والے نہ بن جائیں یہ عمل کرتا رہے اور اللہ تعالیٰ سے میاں بیوی اپنے گناہوں کی معافی مانگتے رہیں۔ سورۂ فاتحہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝
اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝
مٰلِكِ یَوْمِ الدِّیْنِ ۝ اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ ۝
اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِیْنَ
اَنْعَمْتَ عَلَیْهِمْ ۝ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْهِمْ
وَلَا الضَّآلِّیْنَ ۝



## جنات کی شرارت سے حفاظت

اگر کسی بچے یا بڑے یا عورت یا لڑکی کو جن ستاتا ہو اور اس کو دورہ پڑتا ہو تو اس کے کان میں باوضو یہ آیات پڑھ کر اس کے کان میں پھونک مار دے (دم کر دے) انشاء اللہ تعالیٰ جن جل جائے گا۔

وہ آیات یہ ہیں۔

اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰكُمْ عَبَثًا وَّاَنَّكُمْ
اِلَیْنَا لَا تُرْجَعُوْنَ ۝ فَتَعٰلَى اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ ۚ
لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ رَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِیْمِ ۝ وَمَنْ
یَّدْعُ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ ۙ لَا بُرْهَانَ لَهٗ بِهٖ ۙ
فَاِنَّمَا حِسَابُهٗ عِنْدَ رَبِّهٖ ؕ اِنَّهٗ لَا یُفْلِحُ الْكٰفِرُوْنَ ۝
وَقُلْ رَّبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَاَنْتَ خَیْرُ الرّٰحِمِیْنَ ۝

## چوری اور شیطانی، جناتی اثرات سے حفاظت

اگر کوئی شخص ایسے مقام پر رہتا ہو جہاں چوری کا ڈر ہو یا شیطان کے شر کا ڈر ہو یا جنات آسیب حملہ کرتے ہوں یا سونے نہ دیتے ہوں یا خواب میں ڈراتے ہوں تو اس کے لئے اکیس ۲۱ مرتبہ سونے سے پہلے باوضو

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

پڑھ لیا کرے تو انشاء اللہ تعالیٰ ان تمام پریشانیوں سے

محفوظ رہے گا۔

## ظالم پر غلبہ پانے کے لئے

اگر کوئی شخص ظالموں میں پھنسا ہوا ہے اور ظالم لوگ ظلم کرتے رہتے ہیں تو ان کو مغلوب اور زیر کرنے اور ان کے ظلم سے محفوظ رہنے کے لئے پچاس (۵۰) مرتبہ روزانہ کسی وقت باوضو

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ؕ

پڑھ لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کے ظلم سے محفوظ رہے گا۔

## ذہن کھولنے اور حافظہ مضبوط ہونے کے لئے

اگر کسی بچے یا بڑے کا ذہن کند ہے۔ کوئی بات ذہن میں نہیں بیٹھتی اسی طرح حافظہ کمزور ہے کہ کوئی سبق یا بات یاد نہیں رہتی۔ اس کے لئے بعد نماز فجر باوضو سات سو چھیاسی (۷۸۶) بار

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ؕ

پڑھ کر پانی پر دم کر کے نہار منہ وہ پانی پلایا جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حافظہ مضبوط ہوگا اور ذہن کھل جائے گا۔



## قرآن پاک کو آسانی سے یاد کرنے اور علم حاصل کرنے کیلئے

اگر کوئی شخص قرآن پاک حفظ کرنا چاہتا ہے اور یہ چاہتا ہے کہ حفظ آسانی کے ساتھ ہو جاتے اور اسے کوئی بوجھ محسوس نہ ہو اور جتنا یاد کرے اسے نہ بھولے اسی طرح جو علم حاصل کرے۔ اساتذہ سے جو سبق پڑھے اسے نہ بھولے تو اس کو چاہیئے کہ سات دن تک ایک روٹی کے ٹکڑے پر حسب ترتیب آیاتِ ذیل بعد نماز فجر باوضو روزانہ لکھ کر صبح کھا لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حافظ مثالی بن جائے گا جو کچھ یاد کرے گا آسانی سے یاد ہو جائے گی اور حفظ محفوظ رہے گا۔ وہ ترتیب یہ ہے۔

| | |
|---|---|
| ہفتہ کے دن یہ آیت لکھے۔ | فَتَعٰلَى اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ |
| اتوار کے دن یہ آیت لکھے۔ | رَبِّ زِدْنِیْ عِلْمًا |
| پیر کے دن یہ آیت لکھے۔ | سَنُقْرِئُكَ فَلَا تَنْسٰۤى |
| منگل کے دن یہ آیت لکھے۔ | اِنَّهٗ يَعْلَمُ الْجَهْرَ وَمَا يَخْفٰى |
| بدھ کے دن یہ آیت لکھے۔ | لَا تُحَرِّكْ بِهٖ لِسَانَكَ لِتَعْجَلَ بِهٖ |
| جمعرات کے دن یہ آیت لکھے۔ | اِنَّ عَلَيْنَا جَمْعَهٗ وَقُرْاٰنَهٗ |
| جمعہ کے دن یہ آیت لکھے۔ | فَاِذَا قَرَاْنٰهُ فَاتَّبِعْ قُرْاٰنَهٗ |

## ہر قسم کے شر اور فتنہ سے حفاظت

اگر کوئی شخص یہ چاہتا ہے کہ وہ ہر قسم کے شر اور

فتنہ سے محفوظ رہے تو اس کے لئے بعد نماز فجر تین بار سورۃ اخلاص، تین بار سورۃ فلق اور تین بار سورۃ ناس پڑھے اور اسی طرح یہ تینوں سورتیں بعد نماز مغرب تین تین مرتبہ پڑھ لیا کرے انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کے شر اور فتنہ سے محفوظ رہے گا۔

سورۃ اخلاص یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۚ لَمْ يَلِدْ ۙ وَلَمْ يُوْلَدْ ۙ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ

سورۃ فلق یہ ہے۔

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۙ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۙ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۙ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِى الْعُقَدِ ۙ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ

سورۃ الناس یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ مَلِكِ النَّاسِ ۙ اِلٰهِ النَّاسِ ۙ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ الْخَنَّاسِ ۙ الَّذِىْ يُوَسْوِسُ فِىْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۙ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ



## ہر قسم کے رنج وغم اور فکر وتشویش سے حفاظت

جو شخص یہ آیت صبح کو بعد نماز فجر سات بار اور بعد نماز مغرب سات بار پڑھ لیا کرے اس کو اللہ تعالیٰ اپنے فضل وکرم سے ہر قسم کے رنج وغم اور فکر وتشویش سے محفوظ فرما دے گا۔ وہ آیت یہ ہے۔

حَسْبِيَ اللّٰهُ ۖ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۭ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ

## ہر قسم کی بیماری سے نجات کے لئے

انسان کو کسی بھی قسم کی بیماری ہو اس سے نجات کے لئے مندرجہ ذیل عمل روزانہ کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی بیماری سے نجات حاصل ہوگی۔ وہ عمل یہ ہے۔

مریض روزانہ سورۃ فاتحہ اکتالیس (۴۱) مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لیا کرے یا دونوں ہتھیلیوں پر دم کر کے تمام بدن پر پھیر لیا کرے۔ نیز اکتالیس (۴۱) مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے وہ پانی دن بھر پیتا رہے۔ نیز

یَا سَلَامُ

ایک سو تینتالیس (۱۴۳) بار پڑھ کر دونوں ہتھیلیوں پر دم کر کے تمام بدن پر پھیر لے۔

انشاء اللہ تعالیٰ چند دن میں ہر قسم کی بیماری سے

تندرست ہو جائے گا۔

سورۃ فاتحہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۙ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۙ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ؕ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ؕ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۙ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۙ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ع

## زبان کی تیزی ختم کرنا

جس شخص کی زبان ہر وقت چلتی رہتی ہو اور ڈر لگا رہتا ہو کہ بہت سی باتیں گناہ کی، جھوٹ کی، غیبت کی ہو جاتی ہیں جس سے نامۂ اعمال سیاہ ہو جاتا ہے ایسے شخص کو چاہیئے کہ روزانہ ایک سو مرتبہ استغفار کا ورد کرے۔ تاکہ گناہوں کی معافی ہو جائے۔ استغفار یہ ہے۔

اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ رَبِّيْ مِنْ كُلِّ ذَنْبٍ وَّاَتُوْبُ اِلَيْهِ

## جنات کے شر سے حفاظت

اگر کسی شخص کا سامنا جنات سے ہو جائے یا جنگل میں، گھر میں، میدان میں، پہاڑ میں یا دریا کے کنارے، قبرستان میں، ندی نالوں کے پاس، کوڑے کے ڈھیر پر جنات



دکھائی دیں تو یہ آیات پڑھ کر پھونک دے اور دونوں ہاتھوں پہ دم کر کے تمام بدن پر پھیر لے۔

وہ آیات یہ ہیں۔

اِنَّ رَبَّكُمُ اللّٰهُ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ فِيْ سِتَّةِ اَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ قف يُغْشِي الَّيْلَ النَّهَارَ يَطْلُبُهٗ حَثِيْثًا ۙ وَّالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ وَالنُّجُوْمَ مُسَخَّرٰتٍۢ بِاَمْرِهٖ ؕ اَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ ؕ تَبٰرَكَ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ ۝

## شیطان (جنات) سے حفاظت

جو شخص یہ چاہتا ہے کہ اس کا گھر اور اہل و عیال شیطان کے شر اور فتنہ سے محفوظ رہیں تو رات کو سونے سے قبل سورۃ بقرہ کی چار آیتیں، آیۃ الکرسی اس کے بعد کی دو آیتیں اور سورہ بقرہ کی تین آیتیں۔

سب آیات جن کو پڑھنا ہے وہ یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

الٓمّٓ ۚ ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَيْبَ ۚۖ فِيْهِ ۚ هُدًى لِّلْمُتَّقِيْنَ ۙ الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِالْغَيْبِ وَيُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ ۙ وَالَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ وَمَآ

اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ ۚ وَبِالْاٰخِرَةِ هُمْ يُوْقِنُوْنَ ۝
اُولٰٓئِكَ عَلٰى هُدًى مِّنْ رَّبِّهِمْ ۙ وَاُولٰٓئِكَ
هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۝
وَاِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ۚ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ
الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ۝
اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۚ لَا
تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ۭ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ
وَمَا فِي الْاَرْضِ ۭ مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ
اِلَّا بِاِذْنِهٖ ۭ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا
خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا
بِمَا شَاۗءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ
وَلَا يَـُٔوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ۝
لَآ اِكْرَاهَ فِي الدِّيْنِ ۣ قَدْ تَّبَيَّنَ الرُّشْدُ
مِنَ الْغَيِّ ۚ فَمَنْ يَّكْفُرْ بِالطَّاغُوْتِ وَيُؤْمِنْۢ
بِاللّٰهِ فَقَدِ اسْتَمْسَكَ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى ۤ
لَا انْفِصَامَ لَهَا ۭ وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ۝ اَللّٰهُ
وَلِيُّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ۙ يُخْرِجُهُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ
اِلَى النُّوْرِ ڛ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَوْلِيٰۗـُٔـهُمُ
الطَّاغُوْتُ ۙ يُخْرِجُوْنَهُمْ مِّنَ النُّوْرِ اِلَى
الظُّلُمٰتِ ۭ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ هُمْ فِيْهَا
خٰلِدُوْنَ ۝



لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۭ وَاِنْ
تُبْدُوْا مَا فِيْٓ اَنْفُسِكُمْ اَوْ تُخْفُوْهُ يُحَاسِبْكُمْ
بِهِ اللّٰهُ ۭ فَيَغْفِرُ لِمَنْ يَّشَاۗءُ وَيُعَذِّبُ مَنْ
يَّشَاۗءُ ۭ وَاللّٰهُ عَلٰي كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝ اٰمَنَ الرَّسُوْلُ
بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْهِ مِنْ رَّبِّهٖ وَالْمُؤْمِنُوْنَ ۭ كُلٌّ
اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَمَلٰۗىِٕكَتِهٖ وَكُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ ۣ لَا
نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِهٖ ۣ وَقَالُوْا سَمِعْنَا
وَاَطَعْنَا ۤ غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَاِلَيْكَ الْمَصِيْرُ ۝
لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا ۭ لَهَا مَا كَسَبَتْ
وَعَلَيْهَا مَا اكْتَسَبَتْ ۭ رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَآ اِنْ نَّسِيْنَآ
اَوْ اَخْطَاْنَا ۚ رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَآ اِصْرًا كَمَا
حَمَلْتَهٗ عَلَي الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِنَا ۚ رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا
مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهٖ ۚ وَاعْفُ عَنَّا ۪ وَاغْفِرْ
لَنَا ۪ وَارْحَمْنَا ۪ اَنْتَ مَوْلٰىنَا فَانْصُرْنَا
عَلَي الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ۝

## انسانی اور شیطانی شرارتوں اور جن بھوت سے حفاظت

جو شخص یہ چاہتا ہو کہ اس کو رات کو سوتے وقت آرام سے نیند آئے۔ رات میں اس کی نیند اچاٹ نہ ہو اور نہ اسے جاگتے جاگتے رات گذارنی پڑے۔ اس کے لیے رات کو سونے سے پہلے اکیس بار بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

پڑھ کر سوئے۔ اس کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ نیند سکون
سے آئے گی اور رات کو تمام انسانی، شیطانی شرارتوں
اور جن، بھوت اور آگ سے محفوظ رہے گا۔

## ہر قسم کا درد یا جادو کا دور کرنا

اگر کسی آدمی کے جسم کے کسی حصہ میں درد ہو یا
اُس پر کسی نے جادو کرا دیا ہو تو درد دور کرنے اور
جادو وغیرہ سے نجات کے لئے برابر سات دن بلاناغہ
ایک سو بار روزانہ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

پڑھے اور درد کی جگہ دم کرے اور پانی پر دم کر کے وہ
پانی چار مرتبہ دن میں پی لے۔ پینے کے اوقات یہ ہیں۔

۱۔ صبح ناشتہ سے قبل
۲۔ دوپہر گیارہ بجے دن
۳۔ بعد نماز عصر سورج غروب ہونے سے قبل
۴۔ بعد نماز عشاء سونے سے قبل

انشاء اللہ تعالیٰ درد دور ہوگا اور جادو ٹوٹ جائے گا۔

## رزق میں برکت اور اضافہ کے لئے

جو شخص یہ چاہتا ہے کہ اس کے رزق میں برکت ہو
اور اس کی آمدنی بڑھ جائے اور زیادہ ہو جائے تو



اس کے لئے اتوار کی صبح سورج نکلتے ہی تین سو تیرہ (۳۱۳)
مرتبہ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

پڑھے اور ایک سو (۱۰۰) مرتبہ درود شریف پڑھے۔ انشاء اللہ
تعالیٰ غیب سے روزی کا دروازہ کھل جائے گا اور گھر
میں خوب برکت ہوگی۔

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ
اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ

## مرگی والے کو ہوش میں لانا

اگر کوئی مرگی کا مریض بے ہوش ہو گیا ہو اس کو
ہوش میں لانا ہو تو اس کے لئے اکتالیس (۴۱) مرتبہ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

پڑھ کر مرگی والے کے کان میں دم کرے انشاء اللہ
تعالیٰ فوراً ہوش میں آجائے گا۔

## بچوں کو ہر قسم کی آفات وبلیّات سے محفوظ کرنا

بچوں کی حفاظت بہت ضروری ہے آجکل کی مصروف زندگی میں جبکہ ماں باپ دونوں کام پر جاتے ہوں بچوں کی حفاظت کا مسئلہ اور زیادہ اہم ہو جاتا ہے۔ بچوں کو ہر قسم کی آفات وبلیات سے محفوظ رکھنے کے لئے بار ۲۱ اکیس بار ایک سفید کاغذ پر

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

لکھے اور موم جامہ کر کے کالے چمڑے میں سلوا کر کالی ڈوری میں باندھ کر بچے کے گلے میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچہ ہر قسم کے نقصان سے بچ جائے گا۔

## کھیتی کی پیداوار میں زیادتی اور حفاظت کے لئے

اگر کوئی شخص یہ چاہتا ہے کہ اس کا کھیت ہر قسم کی چوری سے محفوظ رہے اور فصل موذی جانوروں سے خراب نہ ہو نہ فصل کو کیڑا لگے تو اس کے لئے باوضو ایک سو ایک (۱۰۱) بار سفید کاغذ پر

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

لکھ کر پانی میں گھول کر وہ پانی تمام کھیت میں چھڑک دے۔ جب بھی فصل ہوا کرے یہ عمل کیا کرے انشاء اللہ تعالے فصل ہر قسم کے نقصان سے محفوظ رہے گی اور پیداوار خوب ہوگی۔



## پریشانیوں سے نجات

اگر کوئی آدمی پریشانیوں میں گھر جائے یا طرح طرح کی پریشانیاں اسے لپٹ جائیں تو اسے چاہیئے کہ اس دعا کو روزانہ ایک سو بار کسی بھی وقت پڑھ لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند دن کے عمل سے پریشانیاں ختم ہو جائیں گی۔ جب تک پریشانیاں ختم نہ ہوں برابر پڑھتا رہے۔ وہ دعا یہ ہے۔

تَوَكَّلْتُ عَلَى الْحَيِّ الَّذِيْ لَا يَمُوْتُ لَمْ يَتَّخِذْ وَلَدًا وَّلَمْ يَكُنْ لَّهٗ شَرِيْكٌ فِي الْمُلْكِ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ وَلِيٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَكَبِّرْهُ تَكْبِيْرًا ۝

## سانپ، بچھو اور موذی جانوروں سے حفاظت

اگر کوئی شخص ایسی جگہ ہو جہاں سانپ، بچھو اور موذی جانور کثرت سے ہوں اور خطرہ ہو کہ وہ نقصان پہنچائیں گے تو اس کے لئے یہ دعا شام بعد نماز مغرب ایک سو بار پڑھ کر اپنے دونوں ہاتھوں کی ہتھیلیوں پر دم کر کے تمام بدن پر پھیر لے اور سینے پر دم کر لے۔ اور اپنے چاروں طرف پھونک مار دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ تمام موذی جانوروں کے شر سے محفوظ ہو جائے گا۔ وہ دعا یہ ہے:

اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ۔

## پیشاب کی بندش اور پتھری کا نبوی علاج

اگر کسی شخص کا پیشاب بند ہو گیا ہو یا پتھری ہو تو اس کے لئے یہ دعا تین مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے اور اس کو پی لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی پیشاب کھل جائے گا اور اگر چند دن یہ پانی پڑھ پڑھ کر پیتا رہا تو انشاء اللہ تعالیٰ پتھری بھی ریزہ ریزہ ہو کر نکل جائے گی۔

وہ دعا یہ ہے۔

رَبُّنَا الَّذِيْ فِي السَّمَاءِ تَقَدَّسَ اسْمُكَ أَمْرُكَ فِي السَّمَاءِ وَالْأَرْضِ كَمَا رَحْمَتُكَ فِي السَّمَاءِ فَاجْعَلْ رَحْمَتَكَ فِي الْأَرْضِ وَاغْفِرْ لَنَا حُوْبَنَا وَخَطَايَانَا أَنْتَ رَبُّ الطَّيِّبِيْنَ فَأَنْزِلْ شِفَاءً مِنْ شِفَائِكَ وَرَحْمَةً مِنْ رَحْمَتِكَ عَلٰى هٰذَا الْوَجَعِ۔

## ہر قسم کے درد سے نجات

اگر جسم کے کسی حصہ میں درد ہو اور اس کی وجہ سے بے چینی ہو۔ آرام کسی طور نہ آتا ہو تو اس کے لئے یہ عمل کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ فوراً تکلیف سے نجات ملے گی۔

وہ عمل یہ ہے۔ (اگلے صفحہ پر)



سب سے پہلے تین مرتبہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

پڑھے۔ اس کے بعد سات مرتبہ پڑھے

اَعُوْذُ بِعِزَّةِ اللّٰهِ وَقُدْرَتِهٖ مِنْ شَرِّ مَا أَجِدُ وَأُحَاذِرُ۔

## ہر بلا اور مصیبت سے نجات کے لئے

اگر کوئی شخص صبح بعد نماز فجر باوضو ایک مرتبہ آیۃ الکرسی اور اس کے بعد سورۃ مؤمن کی پہلی تین آیتیں پڑھ لے گا وہ انشاء اللہ تعالیٰ اس دن ہر برائی، ہر تکلیف اور ہر آفت سے محفوظ رہے گا۔ عمل شرط ہے۔

آیۃ الکرسی یہ ہے۔

اَللّٰهُ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۚ لَا تَأْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ۚ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْأَرْضِ ۗ مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗ إِلَّا بِإِذْنِهٖ ۚ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ أَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۖ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖ إِلَّا بِمَا شَاءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضَ ۖ وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ۝

سورۃ مؤمن کی پہلی تین آیتیں یہ ہیں۔

حٰمٓ ۝ تَنْزِيْلُ الْكِتٰبِ مِنَ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ ۝

غَافِرِ الذَّنْبِ وَقَابِلِ التَّوْبِ شَدِیْدِ الْعِقَابِ
ذِی الطَّوْلِ ط لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ط اِلَیْهِ الْمَصِیْرُ o

## دعا ضرور قبول ہونے کا عمل

اگر کوئی شخص چاہتا ہے کہ اس کی دعا ضرور قبول ہو اور اس کا مقصد ضرور پورا ہو تو اس کے لئے یہ دعا مانگنے کے بعد اپنے مقصد کی دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ دعا ضرور قبول ہوگی۔ وہ دعا یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِاسْمِكَ الطَّاهِرِ الطَّیِّبِ الْمُبَارَكِ الْاَحَبِّ اِلَیْكَ الَّذِیْ اِذَا دُعِیْتَ بِهٖ اَجَبْتَ وَاِذَا سُئِلْتَ بِهٖ اَعْطَیْتَ وَاِذَا اسْتُرْحِمْتَ بِهٖ رَحِمْتَ وَاِذَا اسْتُفْرِجْتَ بِهٖ فَرَّجْتَ۔

## پریشانی دور کرنے کا عمل

اگر کسی کو کوئی پریشانی چمٹ گئی ہو یا کوئی غم لپٹ گیا ہو تو اس کے لئے اپنا دایاں ہاتھ سر پر پھیرتا جائے اور کہتا جائے

بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ اَللّٰهُمَّ اَذْهِبْ عَنِّی الْهَمَّ وَالْحُزْنَ

اس عمل کو چند مرتبہ کرنے کے بعد اپنا دایاں ہاتھ اپنی پیشانی (ماتھے) پر پھیرتا جائے اور کہتا جائے:



اَللّٰهُمَّ اَذْهِبْ عَنِّی الْهَمَّ وَالْحُزْنَ

## اپنے بیوی بچوں کو اللہ تعالیٰ کی حفاظت میں دینا

اگر کوئی شخص جب کسی کام سے یا ملازمت کے سلسلے میں یا سفر میں کہیں جاتا ہے تو اپنی جان، اپنے اہل و عیال اور مال و اسباب کے بارے میں اکثر فکرمند رہتا ہے کہ بیوی بچوں کو نقصان نہ پہنچے۔ گھر میں ڈاکو نہ آجائیں۔ مال و اسباب کو لوٹ کر کوئی نہ لے جائے۔ مال کو نقصان نہ پہنچے۔ اہل و عیال اور گھر والوں اور مال و اسباب کی حفاظت کے لئے تین تین بار یہ کلمات کہہ لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کی بیوی، بچے، مال و دولت اور گھر محفوظ ہو جائے گا اور ان سب کو کوئی بھی نقصان نہ پہنچا سکے گا۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ عَلٰی دِیْنِیْ وَنَفْسِیْ وَوَلَدِیْ وَاَهْلِیْ وَمَالِیْ۔

## شیطان کے شر سے حفاظت

اگر کوئی شخص شیطان کے اثرات سے طرح طرح کے گناہوں میں مبتلا ہے اور دل و دماغ میں گناہوں کے خیالات کثرت سے آتے ہیں اور طرح طرح کے گناہ ہو جاتے ہیں۔ اس سے بچنے کے لئے بعد نماز فجر یہ کلمات

تین بار پڑھ لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ سارا دن شیطان کے شر سے اور شیطانی خیالات وگناہوں سے محفوظ رہے گا وہ کلمات یہ ہیں۔

اَعُوْذُ بِاللّٰہِ الْعَظِیْمِ وَوَجْھِہِ الْکَرِیْمِ
وَسُلْطَانِہِ الْقَدِیْمِ مِنَ الشَّیْطَانِ الرَّجِیْمِ ط

## ہر قسم کا ڈر، خوف، گھبراہٹ اور وحشت دور کرنا

اگر کوئی شخص رات کو اپنے راستے میں، یا گھر میں یا جہاں ٹھہرا ہوا ہے اس جگہ میں کوئی ڈراؤنی چیزیں دیکھے یا کوئی چیز رات کے اندھیرے میں اسے ڈرائے۔ اسی طرح نیند میں جھٹکا لگے اور نیند اُچاٹ ہو جائے (غائب ہو جائے) یا ڈراؤنے خواب نظر آتے ہوں تو ان سب کے خاتمہ کے لئے یہ کلمات تین مرتبہ پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ان کلمات کی برکت سے ہر قسم کا ڈر خوف دور ہو گا، ڈراؤنی شکلیں نظر نہیں آئیں گی اور نیند میں بھی کوئی نہیں ڈرائے گا، پُرسکون نیند آئے گی۔ اندھیرے راستے میں بھی کوئی رکاوٹ نہیں بنے گی۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّآمَّۃِ مِنْ غَضَبِہٖ
وَعِقَابِہٖ وَشَرِّ عِبَادِہٖ وَمِنْ ھَمَزَاتِ الشَّیَاطِیْنِ
وَاَنْ یَّحْضُرُوْنَ ہ



## ہر بیماری اور درد سر سے نجات

مندرجہ ذیل دعا ہر بیماری سے نجات کا ذریعہ ہے۔ اس دعا کو بیمار ایک مرتبہ پڑھ کر دونوں ہاتھوں کی ہتھیلیوں پر دم کرکے تمام بدن پر پھیرلے۔ یہ عمل دن میں دو مرتبہ کرے صبح بعد نماز فجر اور شام کو بعد نماز مغرب۔ اسی طرح سر میں درد ہو تو سر پر ہاتھ رکھ کر ایک مرتبہ یہ دعا پڑھے۔ انشاء اللہ تعالےٰ صحت حاصل ہو گی۔ وہ دعا یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ بِسْمِ اللّٰہِ
وَبِاللّٰہِ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ
الْعَظِیْمِ اُسْکُنْ اَیُّھَا الْوَجَعُ سَکَّنْتُکَ بِالَّذِیْ
یُمْسِکُ السَّمَآءَ اَنْ تَقَعَ عَلَی الْاَرْضِ اِلَّا
بِاِذْنِہٖ اِنَّ اللّٰہَ بِالنَّاسِ لَرَءُوْفٌ رَّحِیْمٌ
بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ بِسْمِ اللّٰہِ وَ
بِاللّٰہِ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ
الْعَظِیْمِ اُسْکُنْ اَیُّھَا الْوَجَعُ سَکَّنْتُکَ
بِالَّذِیْ یُمْسِکُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ
اَنْ تَزُوْلَا وَلَئِنْ زَالَتَآ اِنْ اَمْسَکَھُمَا مِنْ
اَحَدٍ مِّنْ بَعْدِہٖ اِنَّہٗ کَانَ حَلِیْمًا غَفُوْرًا۔

## ہر قسم کا غم دور کرنا

اگر کسی آدمی کو کسی قسم کا غم لپٹ جائے اور وہ غم کسی طور جان نہ چھوڑتا ہو تو اس سے نجات کے لئے ان الفاظ کو پڑھ کر اس غم سے نجات کی دعا کرے انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کا غم دور ہو جائے گا۔

وہ الفاظ یہ ہیں۔

یَا حَلِیْمُ ۔ یَا عَلِیْمُ ۔ یَا عَلِیُّ ۔ یَا عَظِیْمُ

## سخت ترین مقدمہ میں کامیابی کے لئے

اگر کوئی آدمی کسی سخت مصیبت میں پھنس گیا ہو یا کوئی مقدمہ سخت ہو اس میں کامیابی انتہائی ضروری ہو تو اس کے لئے ایک لاکھ اکیاون ہزار (۱۵۱۰۰۰) مرتبہ یہ اسماء پڑھے۔ تھوڑا تھوڑا کر کے تعداد پوری کر لے۔ اس دوران شرط یہ ہے کہ باوضو پڑھے۔ کپڑے پاک ہوں۔ بدن پاک ہو، جگہ پاک ہو، مصلّٰی پاک ہو۔ بدن اور کپڑوں پر خوشبو لگائیں۔ وہ اسماء یہ ہیں۔

یَا حَلِیْمُ ۔ یَا عَلِیْمُ ۔ یَا عَلِیُّ یَا عَظِیْمُ

## دُعا کا قبول ہونا

اگر کوئی شخص چاہتا ہے کہ اس کی دعا ضرور قبول ہو



اور وہ اپنے مقصد میں کامیاب ہو جائے تو دعا کرنے سے پہلے ان الفاظ کو زبان سے ادا کرے اس کے بعد دعا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دعا ضرور قبول ہوگی۔ وہ الفاظ یہ ہیں۔

یَا رَجَاءَ الْمُؤْمِنِیْنَ لَا تَقْطَعْ رَجَاءَنَا
یَا غِیَاثَ الْمُؤْمِنِیْنَ اَغِثْنَا
یَا مُعِیْنَ الْمُؤْمِنِیْنَ اَعِنَّا
یَا مُحِبَّ التَّوَّابِیْنَ تُبْ عَلَیْنَا

## اولاد کے زندہ رہنے کے لئے

اگر کسی عورت کی اولاد زندہ نہ رہتی ہو تو

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

کو اکسٹھ (۶۱) بار باوضو کسی پاک کاغذ پر لکھا جائے اور تعویذ بنا کر موم جامہ کر کے کالے کپڑے یا کالے چمڑے میں سلوا کر عورت اپنے گلے میں ڈال لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اولاد زندہ رہے گی اور بڑی عمر کی ہوگی۔ یہ عمل مجرب اور آزمودہ ہے۔

## ہر قسم کا غم دور کرنا اور حاجت پوری ہونے کے لئے

اگر کسی شخص کو کوئی غم لپٹ گیا ہو یا کسی غم سے انسان پیچھا چھڑانا چاہتا ہو تو وہ اس کے لئے ستر ہزار مرتبہ باوضو بعد نماز عشاء ان کلمات کو پڑھے اور انشاء اللہ

تعالیٰ سارا غم فوراً دور ہو جائے گا اور اللہ تعالیٰ ہر قسم کی حاجت پوری فرمائے گا۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

یَا بَدِیْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

## ہر قسم کی سخت بیماری سے صحتیابی

اگر کوئی شخص کسی موذی مرض میں مبتلا ہو مثلاً کینسر، کالا یرقان، خطرناک پھوڑا، پیٹ کا السر، شوگر (ذیابیطس) وغیرہ میں مبتلا ہو تو ان امراض سے صحتیابی کے لئے یہ عمل انشاء اللہ تعالیٰ بہت مفید ہے۔

صبح کے وقت سورۂ فاتحہ اکیس ۲۱ مرتبہ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کے ساتھ پڑھ کر دونوں ہتھیلیوں پر دم کر کے سارے بدن پر پھیر لیا کرے۔

منہ دھو کر باوضو سورۂ فاتحہ اکیس ۲۱ بار بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کے ساتھ پڑھ کر ایک گلاس پانی پر دم کر کے وہ پانی تھوڑا تھوڑا چار وقت پی لے۔ پینے کے چار وقت یہ ہیں۔

(۱) صبح ناشتہ سے قبل
(۲) دن کو زوال سے قبل (گیارہ بجے)
(۳) بعد نماز عصر سورج غروب ہونے سے قبل
(۴) بعد نماز عشاء (سوتے وقت)

یَا سَلَامُ ایک سو تینتالیس (۱۴۳) مرتبہ پڑھ کر



دونوں ہتھیلیوں پر دم کر کے تمام بدن پر پھیر لے۔

اگر مریض خود نہ کر سکے تو کوئی دوسرا یہ عمل کر دے۔

انشاء اللہ تعالیٰ مریض جلد ہی تندرست ہو جائے گا۔

اس سلسلے میں روزانہ حسبِ حیثیت صدقہ بھی کر دیا کرے۔

## سحر یا سفلی کا علاج

اگر کسی آدمی پر سحر یا سفلی کرا دیا گیا ہو اور وہ سر درد، پیٹ کے درد، بدن کے درد، بخار، سر چکرانے، بھوک نہ لگنے کی شکایت کرتا ہو تو اس کے لئے بیری کے سات پتے لے کر سل بٹے پر کوٹ لے یا پیس لے۔ اور اس کو پانی میں ڈال کر آیۃ الکرسی ایک بار باوضو پڑھ کر اس پانی پر دم کرے اور مریض کو تین گھونٹ پانی پلائے۔ باقی پانی سے مریض کو نہلا دے۔ یہ عمل تین ۳ دن یا سات دن کرے۔ اگر مریض تین دن میں صحیح اور تندرست ہو جائے تو چھوڑ دے ورنہ سات دن یہ عمل کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض جلد ہی سحر یا سفلی جادو سے صحتیاب ہو گا۔

مجرب عمل ہے۔ یہ عمل اس آدمی کے لئے بہت پُر اثر ہے جس کی قوت مردمی باندھ دی گئی ہو اور بیوی کے قابل نہ ہو۔ اگر سات دن میں قوت مردمی بحال نہ ہو

تو چودہ ۱۴ دن یہ عمل کرے۔

## مرض، آسیب، جن کا خلل دور کرنا

اگر کسی آدمی کو کوئی مرض پیٹ گیا ہو یا آسیب و جن کا اثر ہو گیا ہو تو اس کے لئے لفظ

اَللّٰہُ

چھیاسٹھ (۶۶) بار باوضو لکھ کر پانی میں گھول کر وہ پانی دن میں چار وقت مریض کو تھوڑا تھوڑا پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض ضرور تندرست ہو جائے گا۔ چار وقت پلانے کے یہ ہیں۔

(۱) صبح ناشتہ سے قبل۔
(۲) دوپہر گیارہ بجے (زوال سے پہلے)
(۳) بعد نماز عصر (سورج غروب ہونے سے پہلے)
(۴) بعد نماز عشاء (سونے سے پہلے)

## آسیب کے اثر کا علاج

ایک چینی کی پاک صاف پلیٹ لے کر پانی میں زعفران گھول کر اس سے تمام پلیٹ پر اسم الٰہی

اَللّٰہُ

باوضو لکھے اور اس طرح لکھے کہ پلیٹ پر کوئی جگہ خالی نہ رہے پوری پلیٹ بھر جائے پھر اس پلیٹ کو پانی میں



گھول کر وہ پانی آسیب والے کو چار وقت پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آسیب، جن، بھوت، پریت کا اثر ختم ہو جائے گا۔ یہ عمل چند دن کرے۔ ایک ہی دن چند پلیٹیں لکھ کر رکھ لے روزانہ ایک پلیٹ کا پانی استعمال کرے۔ پینے کے اوقات یہ ہیں۔

(۱) صبح ناشتہ سے قبل
(۲) دوپہر گیارہ بجے (زوال سے پہلے)
(۳) بعد نماز عصر (سورج غروب ہونے سے قبل)
(۴) بعد نماز عشاء (سونے سے قبل)

## ظالم حاکم کے سامنے جانا

اگر کسی کا واسطہ کسی ظالم حاکم سے پڑ جائے تو جب بھی اس حاکم کے پاس جائے تو جاتے ہوئے یہ اسماء پڑھتا ہوا جائے، پڑھنے کی تعداد مقرر نہیں ہے جتنی مرتبہ بھی پڑھ سکے پڑھ لے۔ وہ اسماء یہ ہیں۔

یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ

انشاء اللہ تعالیٰ حاکم نرمی سے پیش آئے گا اور اگر کوئی کام کرنے کا ہوا تو وہ بھی کر دے گا۔

## ہر حاجت پورا ہونے کے لئے

اگر کوئی شخص جمعہ کے دن عصر کی نماز پڑھ کر کسی سے

بات نہ کرے اور قبلہ کی طرف منہ کر کے مغرب کی اذان
تک

یَا اَللّٰہُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ

برابر پڑھتا رہے اور اذان شروع ہونے سے چند
منٹ قبل اپنے مقصد میں کامیابی کی دعا مانگے
تو انشاء اللہ تعالیٰ اس کی دعا قبول ہوگی اور مقصد
میں ضرور کامیاب ہوگا۔

## درختوں کے پھل میں برکت

اگر کوئی شخص اپنے باغ کے درختوں پر کثرت سے
پھل ہونے کا متمنی ہو اور چاہتا ہو کہ اس کے درخت
پھلوں سے خوب لدھ جائیں اور ان پر خوب پھل
لگیں اور پھل ہر قسم کے نقصان اور کیڑہ لگنے سے
محفوظ رہیں تو اس کے لئے ایک چینی کی پلیٹ پر
اسمِ الٰہی

اَلرَّحِیْمُ

ایک سو ایک (۱۰۱) بار باوضو لکھے اور وہ پانی
تھوڑا تھوڑا تمام درختوں کی جڑوں میں
پھل آنے سے پہلے ڈال دے۔ انشاء اللہ
تعالےٰ درختوں پر خوب پھل لگے گا۔



## اپنے عہدہ پر قائم رہنا

اگر کوئی چاہتا ہو کہ وہ اپنے عہدہ پر قائم رہے۔ سب
اس کی اطاعت کریں اور اس کو معزول نہ کیا جائے نہ اس
جگہ سے اس کا تبادلہ کیا جائے تو اس کے لئے روزانہ بعد
نمازِ فجر ایک سو بار پڑھا کرے۔

اَلْمَلِکُ الْقُدُّوْسُ

## غریبی دور کرنا

اگر کوئی شخص غریب اور مفلس ہو اس کا گذارہ مشکل
سے ہوتا ہو اور آمدنی محدود ہو تھوڑی آمدنی اور خرچہ
زیادہ ہو تو اس کے لئے روزانہ بعد نمازِ فجر ایک سو[۱۲۰] بیس
بار یہ اسم الٰہی پڑھتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند دن
بعد اس کے آثار دیکھے گا کہ مال کی آمد شروع ہوگی
اور آہستہ آہستہ مالی مشکلات کا خاتمہ ہوگا اور مالدار
بن جائے گا۔ وہ اسم الٰہی یہ ہے۔

یَا مَالِکُ

## دشمن مہربان، بیوی مطیع اولاد فرمانبردار

اگر کوئی شخص چاہتا ہے کہ اس کا دشمن دشمنی
چھوڑ دے اور مہربان بن جائے یا بیوی کہنا نہیں مانتی

وہ اطاعت گذار بن جائے یا اولاد نافرمان ہے فرمانبردار
بن جائے تو اس کے لئے یہ اسم الٰہی

یَا قُدُّوسُ

کو تین سو انیس (۳۱۹) بار باوضو پڑھ کر کسی میٹھی چیز پر دم
کر کے دشمن، بیوی یا اولاد کو کھلا دے انشاء اللہ تعالیٰ
دشمن دوست اور بیوی اطاعت گذار اور اولاد
فرمانبردار بن جائے گی۔

## ہر مرض سے صحتیابی

اگر کوئی شخص کسی بھی مرض میں مبتلا ہو وہ اگر خود
یا کوئی دوسرا اسم الٰہی

یَا سَلَامُ

کو ایک سو اکسٹھ (۱۶۱) بار پڑھ کر بیمار پر دم کرے یا مریض
خود پڑھ کر دونوں ہتھیلیوں پر دم کر کے اپنے تمام بدن
پر مل لے تو انشاء اللہ تعالیٰ مریض جلد تندرست
ہو جائے گا۔

## دشمن کے لشکر کو شکست دینے کے لئے

اگر کوئی دشمن کافر مشرک یا غیر مسلم حملہ کرنے
آرہے ہوں تو دشمن کی طرف ہاتھ کا اشارہ کر کے ستر بار
یہ اسم مبارک پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ دشمن ناکام رہے گا



اور حملہ نہ کر سکے گا اور واپس بھاگ جائے گا۔
وہ اسم الٰہی یہ ہے۔

یَا عَزِیْزُ

## گمشدہ کی واپسی

اگر کسی کا مال گم ہو گیا ہو یا ڈاکو سامان لوٹ کر لے گئے
ہوں یا کوئی گھر کا فرد یا نوکر بھاگ گیا ہو اسکی واپسی
ضروری ہو تو اس اسم الٰہی کو باوضو ایک بیٹھک (نشست)
میں پانچ ہزار بار پڑھے۔ جب تک مال یا شخص واپس
نہ آئے برابر پڑھتا رہے انشاء اللہ تعالیٰ مال واپس
مل جائے گا اور گھر کا بھاگا ہوا آدمی بھی واپس آجائے گا۔
وہ اسم الٰہی یہ ہے۔

یَا خَالِقُ

## اولاد ہونے کے لئے

اگر کوئی عورت بانجھ ہو اور اس کے اولاد نہ ہوتی ہو
تو وہ عورت سات دن متواتر بلا ناغہ روزے رکھے اور
پانی سے روزہ افطار کرے اس کے بعد اکیس ۲۱ مرتبہ

یَا بَارِئُ

پڑھے یہ عمل ہر مہینہ ایام سے پاک ہونے پر کرے
جب تک حمل نہ ٹھہرے برابر عمل کرتی رہے۔ انشاء اللہ

تعالیٰ لڑکا پیدا ہوگا اور زیادہ عمر کا ہوگا۔ مجرب عمل ہے۔ شرط پابندی سے عمل کرنا ہے۔

## ہر حاجت پورا ہونے کے لئے

اگر کوئی شخص بہت ضروری مقصد رکھتا ہو اور اس کا پورا ہونا لازمی چاہتا ہو تو اس کے لئے اپنے گھر میں مسجد میں کھلے آسمان کے نیچے یعنی سر پر کسی قسم کی چھت نہ ہو سر سے ٹوپی یا پگڑی اتار کر ننگے سر ہاتھ اٹھا کر ایک سو (۱۰۰) بار

یَا قَھَّارُ

پڑھے گا اور اپنی حاجت پورا ہونے یا مقصد میں کامیابی کی دعا کرے گا تو انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی حاصل ہوگی۔

## مال دار ہونے کا عمل

کوئی شخص غریب ہو۔ کھانے کا بندوبست مشکل ہوتا ہو غربت کے سبب کوئی ضرورت پوری نہ ہوتی ہو تو اس کے لئے چاشت (دن کے نو بجے یا دس بجے) کے وقت چار رکعت چاشت کی نماز دو دو رکعت کر کے ادا کرے پھر سلام پھیر کر سجدے میں جا کر

یَا وَھَّابُ

ایک سو چار ۱۰۴ بار پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے رزق میں زیادتی



اور برکت کی دعا کرے یہ عمل پابندی کے ساتھ روزانہ کرتا رہے انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل پر پابندی کرنے کی برکت سے جلد ہی مالدار ہو جائے گا۔

## رزق کے دروازے کھولنا

جو آدمی مفلس اور بے روزگار ہو اس کے لئے یہ عمل بہت تیر بہدف ہے اور عمل میں زیادہ محنت بھی نہیں ہے لیکن رزق کے دروازے کھولنے کا عظیم سبب ہے۔

عمل یہ ہے۔

اپنے مکان کے چاروں کونوں میں نماز فجر سے پہلے دس دس مرتبہ

یَا رَزَّاقُ

پڑھ پڑھ کر ہر ہر کونے میں دم کرے اور منہ قبلے کی طرف رکھے اور شروع مکان کے داہنے کونے سے کرے۔ یہ عمل روزانہ ہمیشہ کرتا رہے انشاء اللہ تعالیٰ اس پر رزق کے دروازے کھل جائیں گے اور بیماری اور مفلسی اس گھر میں ہرگز نہ آئے گی۔ مجرب عمل ہے۔

## برائے استخارہ

اگر کوئی شخص کسی بات کی بابت معلوم کرنا چاہتا ہے یا کسی کاروبار یا شادی یا سفر یا شراکت داری کی بابت

معلوم کرنا چاہتا ہے کہ اس کے لئے مفید ہے یا نقصان دہ
تو ایک ۱۰۰ سو بار

یَا عَلِیْمُ

عشاء کی نماز کے بعد پڑھ کر باوضو پاک بستر پر دائیں
کروٹ قبلہ رُخ سو جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ خواب
میں اس کام کی خوبی یا خرابی معلوم ہو جائے گی۔

## نامعلوم بات کا معلوم کرنا

اگر کسی کو کسی نامعلوم بات کی بابت معلوم کرنا ہو
کہ بھاگا ہوا شخص اسی شہر میں ہے یا دور چلا گیا ہے۔
مریض پر جادو غیر لوگوں نے کرایا ہے یا رشتہ داروں نے۔
اس کاروبار میں گھاٹا ہوگا یا نفع، یہ بیمار جلد صحتیاب
ہوگا یا اس کی بیماری طویل عرصے چلے گی یا اس امتحان میں
کامیابی حاصل ہوگی یا فیل ہو جاؤں گا۔ اس ادارے
میں انٹرویو اور ٹیسٹ دیا ہے وہاں ملازمت
مل جائے گی یا ناکامی ہوگی۔ باہر کے ملک جانے کا
ارادہ ہے اس میں کامیابی ہوگی یا ناکامی کا منہ دیکھنا
پڑے گا۔

اس کے لئے بعد نماز عشاء تمام کاموں سے فارغ
ہو کر وضو کرے دو رکعت نماز نفل ادا کرے اس کے
بعد گیارہ ۱۱ بار درود شریف پڑھے اس کے بعد ستر (۷۰)



مرتبہ
سُبْحَانَكَ لَا عِلْمَ لَنَا إِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا إِنَّكَ
أَنْتَ الْعَلِيمُ الْحَكِيمُ۔
پڑھے۔ اس کے بعد ایک ۱۰۰ سو بار یہ کلمات پڑھے۔
يَا عَلِيمُ عَلِّمْنِي يَا خَبِيرُ أَخْبِرْنِي يَا
مُبِينُ بَيِّنْ لِي۔

اس کے بعد باوضو ہی پاک بستر پر قبلہ رُخ اپنے
مقصد کو دماغ میں رکھ کر لیٹ جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ
رات کو معلوم ہو جائے گا اگر پہلے دن معلوم نہ ہو تو
چند دن یہ عمل کرے۔

## فقر و فاقہ، دکھ بیماری، تنہائی، کسمپرسی، مصیبت

اگر کوئی شخص فقر و فاقہ میں مبتلا ہو۔ گھر میں اکثر کھانے
کو نہیں ہوتا اسی کے ساتھ دکھ اور بیماری بھی گھیرے
ہوتے ہے۔ اس حالت میں دوست احباب اور
رشتہ داروں نے ملنا جلنا چھوڑ دیا ہے۔ ہر طرح سے آدمی
تنہا اور بے وسیلہ ہو چکا ہے۔ اس مصیبت سے نجات
کے لئے ہر نماز کے بعد ایک ۱۰۰ سو مرتبہ

یَا لَطِیْفُ

پڑھا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ تمام پریشانیاں، بیماریاں،
مصیبتیں دور ہو جائیں گی اور جملہ دوست، احباب

اور رشتہ دار گرویدہ ہو جائیں گے۔

## استخارہ کے لئے

اگر کوئی شخص استخارہ کرنا چاہتا ہے اور یہ معلوم کرنا چاہتا ہے کہ یہ کام اچھا رہے گا یا بُرا، فلاں کے ساتھ کاروباری شراکت مفید رہے گی یا نقصان دہ، فلاں جگہ رشتہ صحیح ہے یا غلط، فلاں کے ساتھ دوستی درست ہے یا نقصان دہ اس کے لئے

یَاخَبِیْرُ اَخْبِرْنِیْ

تین سو بار باوضو پڑھے اور پاک بستر پر قبلہ رُخ سو جائے۔ درمیان میں کسی سے بات چیت نہ کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس بات کا نیک و بد حال سوتے میں معلوم ہو جائے گا۔ اچھا خواب دیکھے تو معاملہ کر لے اگر خواب ڈراؤنا دیکھے تو انکار کر دے اسی طرح سونے کے بعد گھبراہٹ یا ذہن پر بوجھ محسوس کرے تو معاملہ غلط ہے نہ کرے اگر دل و دماغ پر فرحت و خوشی محسوس ہو تو اس معاملے کو کرنے میں فائدہ ہے۔

## مقدمہ میں کامیابی

اگر کسی کا مقدمہ لگ گیا ہو اور عدالت میں جب پیشی ہو تو پانی سے ہاتھ بھگو کر گیارہ مرتبہ



یَاحَلِیْمُ

پڑھ کر ہتھیلیوں پر دم کر کے اپنے چہرے (منہ) پر پھیر لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن سختی نہ کر سکے گا اور حاکم یا جج نرمی و مہربانی سے پیش آئے گا۔ جب بھی پیشی ہو یہ عمل کر لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مقدمہ کا فیصلہ اس کے حق میں ہو گا اور کامیابی حاصل ہو گی۔

## بُرے اخلاق اور روحانی امراض سے حفاظت

اگر کوئی شخص بُرے اخلاق کا مالک ہو اور ہر کسی سے اس کا جھگڑا ہوتا ہو یا وہ روحانی امراض میں مبتلا ہو حسد، بغض، کینہ، دشمنی، غیبت، ان کے علاوہ زنا، شراب اور جوا وغیرہ جیسے گناہوں میں مبتلا ہو تو ان سب روحانی امراض سے چھٹکارہ کے لئے ہر نماز کے بعد ایک سو ایک بار

یَاغَفُوْرُ

پڑھا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند دن کے عمل سے ان تمام روحانی امراض سے نجات حاصل ہو گی اور مال و صحت میں برکت ہو گی۔ تندرستی قائم ہو گی۔

## دمہ، تھکن، جسم کا بھاری پن

اگر کسی شخص کو دمہ کی شکایت ہو یا تھکن رہتی ہو یا جسم بھاری رہتا ہو تو اسمِ الٰہی

## یَاشَکُوْرُ

گیارہ بار باوضو پڑھ کر پانی پر دم کرے اور پانی پی لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ فائدہ ہوگا۔

## عہدہ پر بحالی کے لئے

اگر کوئی آدمی اپنے عہدہ سے معزول ہو گیا ہو یا عہدہ سے نیچے والے عہدے پر لگا دیا گیا ہو اور چاہتا ہو کہ اپنے سابقہ عہدے پر بحال ہو جائے تو اس کے لئے مسلسل سات روزے رکھے اور روزانہ ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ

یَاکَبِیْرُ

پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اپنے عہدہ پر بحال ہو جائے گا اور اسے بزرگی اور برتری نصیب ہوگی۔ معزول کرنے والے افسر خود ذلیل و خوار ہو کر وہاں سے تبادلہ ہو کر چلے جائیں گے۔

## بیمار کی صحتیابی کے لئے

اگر کوئی شخص مسلسل بیمار چل رہا ہو اور اس کی بیماری ختم نہ ہوتی ہو یا کسی کو کوئی موذی مرض چمٹ گیا ہو تو اس کے لئے مریض خود پڑھ لے یا کوئی دوسرا مرد ہو یا عورت۔ بچہ ہو یا بچی نو مرتبہ



## یَاکَبِیْرُ

پڑھ کر مریض پر دم کر دیا کرے اگر مریض خود پڑھے تو نو مرتبہ پڑھ کر اپنی دونوں ہتھیلیوں پر دم کر کے تمام بدن پر مل لے۔ اگر ایسا نہ کر سکے تو اپنے سینے پر دم کر لے۔ یہ عمل نوے (۹۰) دن مسلسل کرے انشاء اللہ تعالیٰ صحت حاصل ہوگی۔

## روزی میں برکت اور اضافہ

اگر کسی شخص کی روزی تنگ ہو گذارہ مشکل سے ہوتا ہو تو اس کے لئے روزانہ یہ اسم بارہ ہزار بار باوضو پڑھے اول و آخر ایک ایک سو بار درود شریف پڑھے۔ یہ عمل باوضو بہتر (۷۲) دن بلا ناغہ کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ رزق میں برکت اور اضافہ ہوگا۔ وہ اسم الٰہی یہ ہے۔

یَابَاسِطُ

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ

اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ

## مشکل آسان کرنا

اگر کسی کو کوئی مشکل پیش آئے اور وہ مشکل آسان نہ ہوتی ہو تو اس کے لئے ہر نماز کے بعد باوضو

یَاخَافِضُ

ایک ہزار چار سو اکیاسی (۱۴۸۱) بار پڑھے جب تک مشکل آسان نہ ہو جائے برابر پڑھتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مشکل آسان ہو جائے گی اور کام ہو جائے گا۔

## بڑے دشمن کو ناکام کرنا

اگر کسی کے دشمن اثر ورسوخ والے ہوں یا بڑے طاقتور ہوں یا طاقتور گروہ سے تعلق رکھتے ہیں اور ان کا مقابلہ مشکل ہو اور ان کے نقصان سے محفوظ رہنا ناممکن ہو تو اس کے لئے تین دن مسلسل روزے رکھے۔ پھر چوتھے دن ایک ہی مجلس (بیٹھک) میں چند آدمی مل کر

یَاخَافِضُ

ستر ہزار (۷۰۰۰۰) مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دشمنوں کی ناکامی اور آپس میں لڑائی جھگڑا پیدا ہونے کی دعا کریں اور یہ دعا کریں کہ دشمن ہمیشہ کے لئے یہاں سے دفع ہو جائے۔



انشاء اللہ تعالیٰ دشمن ناکام ہو کر شہر چھوڑ جائے گا

## روزی میں برکت کے لئے

جو شخص غربت کے باعث پریشان ہو اور چاہتا ہو کہ اس کی روزی میں اضافہ اور برکت پیدا ہو تو اس کے لئے قبلہ رُخ بیٹھ کر باوضو اکتالیس (۴۱) بار یہ کلمات پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی روزی میں برکت اور اضافہ محسوس کرے گا۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

یَاحَافِظُ یَاحَفِیْظُ یَارَقِیْبُ یَااَللّٰہُ یَااَللّٰہُ

## گم شدہ بچہ یا چیز کا ملنا

اگر کسی کا بچہ گم ہو جائے یا چیز گم ہو جائے یا گھر سے کوئی ناراض ہو کر چلا جائے یا کوئی جانور لاپتہ ہو جائے تو اس کے لئے اسم الٰہی

یَارَقِیْبُ

کثرت سے پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ گم شدہ بچہ یا چیز یا جانور مل جائے گا۔ جب تک نہ ملے برابر پڑھتا رہے چلتے پھرتے وضو بے وضو ہر حال میں پڑھتا رہے۔

## میاں بیوی کا جھگڑا ختم

اگر میاں بیوی میں جھگڑا رہتا ہو۔ گھر کا سکون برباد

ہوچکا ہو۔ ہر وقت کی بک بک جھک جھک سے بچے الگ پریشان رہتے ہوں۔ نہ رات کو سکون نہ دن کو چین۔ ایسی صورت میں

یَا وَدُوْدُ

ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر تمام کھانے پر دم کرے اور سب گھر والے ایک ساتھ بیٹھ کر کھانا کھائیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ آپس کا جھگڑا ختم ہو کر باہمی محبت و پیار پیدا ہوگا اور گھر کا سکون لوٹ آئے گا۔ مجرب عمل ہے۔

## ہر قسم کی پریشانی کا خاتمہ

اگر کوئی شخص کسی قسم کی پریشانی میں مبتلا ہو جائے یا اس پر اچانک پریشانی آجائے تو اس کے دور کرنے کے لئے اول دو رکعت نماز نفل ادا کرے اور اس کے بعد یہ دعا کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ چند مرتبہ یہ عمل کرنے سے تمام پریشانی دور ہو جائے گی۔ وہ دُعا یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ یَا وَدُوْدُ اَللّٰھُمَّ یَا وَدُوْدُ اَللّٰھُمَّ یَا وَدُوْدُ یَا ذَا الْعَرْشِ الْمَجِیْدِ یَا مُبْدِئُ یَا مُعِیْدُ یَا فَعَّالٌ لِّمَا یُرِیْدُ اَسْئَلُكَ بِنُوْرِ وَجْهِكَ الَّذِیْ مَلَاَ اَرْکَانَ عَرْشِكَ وَ



بِقُدْرَتِكَ الَّتِیْ قَدَرْتَ بِهَا عَلٰی جَمِیْعِ خَلْقِكَ وَبِرَحْمَتِكَ الَّتِیْ وَسِعَتْ كُلَّ شَیْءٍ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ یَا غِیَاثَ الْمُسْتَغِیْثِیْنَ اَغِثْنِیْ یَا غِیَاثَ الْمُسْتَغِیْثِیْنَ اَغِثْنِیْ یَا غِیَاثَ الْمُسْتَغِیْثِیْنَ اَغِثْنِیْ۔

## ہر قسم کے موذی مرض سے نجات

اگر کوئی شخص کسی موذی مرض میں مبتلا ہو مثلاً برص، آتشک، جذام، شوگر، بلڈ پریشر، کینسر، کالا یرقان وغیرہ تو وہ چاند کی ۱۳، ۱۴، ۱۵ تاریخ کو روزے رکھے اور افطار کے بعد مغرب کی نماز پڑھ کر کثرت سے

یَا مَجِیْدُ

پڑھتا رہے اور عشاء کی اذان کے وقت پانی پر دم کر کے پی لے۔ یہ عمل تینوں دن برابر کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ صحت حاصل ہوگی۔

## عزت کا مقام حاصل کرنے کے لئے

جس شخص کو اپنے گھر، اپنے دوستوں، اپنے ملنے جلنے والوں میں عزت کا مقام حاصل نہ ہو اور لوگ اسے بے عزت اور گھٹیا خیال کرتے ہوں تو اس کے لئے روزانہ

بعد نماز فجر ننانوے ۹۹ بار

یَا مَجِیْدُ

پڑھ کر دونوں ہتھیلیوں پر دم کر کے ہتھیلیاں اپنے تمام بدن پر پھیر لے انشاء اللہ تعالیٰ اکتالیس ۴۱ دن عمل کرنے کی برکت سے ہر جگہ عزت ملے گی اور دوست احباب میں باعزت شمار ہوگا۔

## بیوی اور اولاد کا فرمانبردار ہونا

جس شخص کی بیوی یا اولاد نافرمان ہو اور اس کا کہنا نہ مانتے ہوں ہر وقت مخالفت کرتے رہتے ہوں تو اس کے لئے صبح کے وقت بچہ یا بیوی کی پیشانی (ماتھے) پر ہاتھ رکھ کر اکتیس ۳۱ مرتبہ

یَا شَہِیْدُ

پڑھ کر دم کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بیوی یا بچہ فرمانبردار بن جائے گا۔

## قید سے رہائی کے لئے

اگر کوئی شخص قید ہو گیا ہو اور رہائی چاہتا ہو تو اس کے لئے آدھی رات کو اُٹھ کر ننگے سر ایک سو آٹھ (۱۰۸) مرتبہ

یَا حَقُّ



پڑھے تو انشاء اللہ تعالیٰ چند دن کے عمل سے قید سے رہائی مل جائے گی۔

## گم شدہ چیز کا ملنا

اگر کسی کی کوئی چیز گم ہو جائے یا بچہ غائب ہو جائے تو ایک پاک چوکور (چار کونے والا) کاغذ لے کر ہر کونے پر

اَلْحَقُّ

لکھے اس طرح:




آدھی رات کو اس کاغذ کو دائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر کھلا رکھ کر بغیر چھت کی جگہ آسمان کے نیچے کھڑا ہو جائے اور

یَا حَقُّ

ایک سو ننانوے (۱۹۹) بار پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ گم شدہ چیز یا بچہ مل جاتے گا۔

—

## برے کاموں سے بچنے کا عمل

اگر کوئی شخص اللہ تعالیٰ کا بندہ اور حضور اکرم حضرت محمد مصطفےٰ احمد مجتبیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کا امتی اور آپ سے محبت کرنے والا ہو لیکن پھر بھی گناہوں میں مبتلا ہو اور بار بار اس گناہ کا ارتکاب کرتا ہو لاکھ سمجھانے کے باوجود گناہ سے نہیں بچ سکتا تو اس کو چاہیئے کہ دس بار

یَا وَکِیْلُ

پڑھ کر اپنے سینے پر دم کر لیا کرے اور دس بار یہ اسم مبارک لکھ کر پانی میں گھول کر وہ پانی پی لے تو انشاء اللہ تعالیٰ چند دن کے عمل سے اس گناہ سے ہمیشہ کے لئے بچ جائے گا۔

## رزق کی تنگی دور کرنا

اگر کسی کی روزی تنگ ہے. محدود آمدنی میں گھر کا گذارہ مشکل ہے گھر میں ہر چیز کی کمی رہتی ہے۔ پیٹ بھر کر کھانا نصیب نہیں ہوتا ہر وقت طبیعت پریشان رہتی ہے تو اس کے لئے یہ عمل بہت مجرب اور مفید ہے۔ باوضو ایک بیٹھک (نشست) میں ایک ہزار بار

یَا قَوِیُّ

پڑھے۔ اس کے بعد ایک ہزار بار یہ آیت پڑھے



اَللّٰهُ لَطِيْفٌ بِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ وَهُوَ الْقَوِيُّ الْعَزِيْزُ ۔

یہ عمل اکتالیس۴۱ دن بلا ناغہ کرے اور پڑھنے کا ایک وقت مقرر کر کے پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی رزق میں اضافہ شروع ہو جائے گا. عمل شرط ہے۔

## طاقتور دشمن کو دفع کرنا

اگر کوئی دشمن طاقت ور اور خطرناک ہو اور ہر وقت نقصان کے لئے تیار رہتا ہو اور نقصان پہنچانے کے نئے نئے منصوبے بناتا رہتا ہو تو اس کے نقصان سے محفوظ رہنے اور اس کو دفع کرنے کے لئے تھوڑا سا خمیری آٹا لے کر اس کی ایک ہزار ایک سو (گیارہ سو۔ ۱۱۰۰) چنے کے برابر یا اس سے بھی چھوٹی گولیاں بنائے اور پھر

یَا قَوِیُّ

ایک مرتبہ پڑھ کر ایک گولی پر دم کرے اور وہ گولی مرغ کو کھلا دے۔ یہاں تک کہ سب گولیاں مرغ کو کھلا دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے دشمن مغلوب ہو گا، قہر خداوندی میں مبتلا ہو گا اور وہاں سے دفع ہو جائے گا۔ مجرب عمل ہے۔

تنبیہ: یہ عمل کرنے سے پہلے کسی شریعت کے پابند

نیک دل عالم دین سے مشورہ کرلے اور پھر کرے ورنہ ناجائز طور پر کسی کو تباہ و برباد کرنے کی کوشش کرے گا تو خود تباہ ہونے کا ڈر ہے۔ لہٰذا سخت احتیاط کی ضرورت ہے۔

## فاسق وفاجر لڑکے یا لڑکی کی اصلاح

اگر کسی کی لڑکی یا لڑکا غلط کاموں میں گرفتار ہو اور کسی طور بھی اپنی نازیبا حرکتوں سے باز نہیں آئے تو

اَلْقَوِیُّ الْمَتِیْنُ

دس مرتبہ باوضو پڑھ کر پانی پر دم کر کے اس لڑکے یا لڑکی کو وہ پانی پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اکتالیس (۴۱) دن کے عمل سے وہ راہ راست پر آجائیں گے۔

## بُری عادتیں دور کرنا

اگر کوئی شخص بُری عادتوں میں مبتلا ہو یا اس کی اولاد بُری عادتوں کی عادی ہو تو ان کے صحیح ہونے کے لئے مسلسل پینتالیس (۴۵) دن ترانوے (۹۳) مرتبہ روزانہ

یَا حَمِیْدُ

باوضو پڑھے اور بُری عادتوں سے نجات کی دعا کرے۔ اس عمل کی برکت سے اللہ تعالیٰ کا فضل ہوگا اور انشاء اللہ تعالیٰ تمام بُری عادتیں چھوٹ جائیں گی۔



## خود کو عزت والا اور محبوب بنانا

اگر کوئی شخص چاہتا ہے کہ لوگ اس کی عزت کریں اور اس سے محبت کریں۔ اُس کی محبت و عزت ان کے دلوں میں بیٹھ جائے تو اس کے لئے اسم الٰہی

یَا بَاطِنُ

ہر فرض نماز کے بعد تینتیس (۳۳) مرتبہ پڑھا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جو شخص بھی اسے دیکھے گا محبت کرے گا۔ اور اس کے ساتھ عزت و احترام کا برتاؤ کرے گا۔

## زمین، امانت، کاغذات کی حفاظت

اگر کوئی شخص چاہتا ہے کہ اس کی زمین پر کوئی قبضہ نہ کرے۔ اسی طرح اگر کوئی رقم یا کوئی چیز یا مکان یا دوکان یا گاڑی کے کاغذات کسی کے پاس رکھواتے ہیں وہ کاغذات محفوظ رہیں اور ان میں خیانت نہ ہو تو ایک کاغذ پر

اَلْبَاطِنُ

باوضو لکھ کر ان کاغذات میں رکھ دے۔ اگر زمین ہے تو باوضو ایک کاغذ پر لکھ کر ایک پلاسٹک کی

بوتل میں بند کر کے زمین کے درمیان بہت گہرائی میں دفن کر دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس زمین پر کوئی قبضہ نہ کر سکے گا۔ اور زمین محفوظ رہے گی اور کاغذات و امانت بھی محفوظ رہے گی۔

## شراب اور زناکاری سے حفاظت

جو شخص شراب کی بُری لت میں گرفتار ہو یا زناکاری جیسے خبیث عمل میں مبتلا ہو اور اس سے بچنا چاہتا ہو تو ہر نماز فرض کے بعد سات مرتبہ

اَلْبَرُّ

پڑھا کرے انشاء اللہ تعالیٰ شراب کی عادت چھوٹ جائے گی اور اسی طرح زناکاری سے نفرت ہو جائے گی۔

## سانپ کے کاٹے کا علاج

اگر کسی بچے یا بڑے کو سانپ ڈس لے (کاٹ لے) تو اسمائے الٰہی

اَلْوَاحِدُ الْاَحَدُ

کو ایک سو ایک (۱۰۱) بار باوضو پڑھ کر کاٹے ہوئے مقام پر دم کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ سانپ کا کاٹا ہوا مریض تندرست ہو جائے گا۔



## گرفتاری سے بچنے کا عمل

اگر کسی شخص کو کسی سلسلے میں اپنی گرفتاری کا ڈر ہو تو گرفتاری سے محفوظ رہنے کے لئے نماز فجر سے قبل باوضو ایک سو پچیس (۱۲۵) بار اسم الٰہی

یَا صَمَدُ

سجدے میں سر رکھ کر پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے اپنی حفاظت اور دشمن کی ناکامی کی دعا کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ حالات ایسے بدل جائیں گے کہ گرفتاری سے بچ جائے گا۔

## لڑکا ہونے کے لئے

جس شخص کے لڑکا نہ ہوتا ہو اور لڑکیاں ہی لڑکیاں ہوں تو وہ شخص روزانہ باوضو چالیس (۴۰) مرتبہ

اَلْاَوَّلُ

پڑھا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کی مراد پوری ہو گی اور لڑکا ہو گا۔

## تمام حاجتیں پوری ہونے کے لئے

اگر کوئی شخص یہ چاہتا ہے کہ اس کی تمام حاجتیں پوری ہوں اور وہ اپنے جملہ مقاصد میں کامیاب ہو تو

اس کے لئے یہ عمل بہت مجرب ہے۔ عمل یہ ہے۔ اول دو رکعت نماز نفل ادا کرے اس کے بعد ایک سو پینتالیس (۱۴۵) مرتبہ

هُوَ الْاَوَّلُ وَالْاٰخِرُ وَالظَّاهِرُ وَالْبَاطِنُ
وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝

پڑھے۔ اور روزانہ پڑھتا رہے۔ ہمیشہ اس عمل کو کرنے کی برکت سے اس کی تمام حاجتیں پوری ہوں گی۔

## بیماری سے نجات اور لمبی عمر کے لئے

اگر کوئی شخص ایک ہزار بار اسم الٰہی

یَا حَیُّ

پڑھ کر بیمار پر دم کرے یا بیمار خود پڑھ کر دونوں ہاتھوں کی ہتھیلیوں پر دم کرے اور تمام بدن پر پھیرلے تو جلد ہی انشاء اللہ بیماری سے نجات حاصل ہو گی اور مریض کی عمر لمبی ہو گی۔ مجرب عمل ہے۔

## گھر کی حفاظت کے لئے

اگر کوئی شخص چاہتا ہے کہ اس کا تمام گھر اور اسمیں رہنے والے تمام بیماریوں سے محفوظ رہیں۔ نیز وبائی امراض اور خطرناک بیماریاں (چیچک، یرقان، ہیضہ، کالا یرقان، موتی جھرا یعنی ٹائیفائیڈ وغیرہ)



اس گھر میں داخل نہ ہوں تو اسم الٰہی

اَلْحَیُّ

ایک سو بیس ۱۲۰ بار باوضو ایک کاغذ پر لکھ کر دروازے پر لٹکا دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ گھر میں رہنے والے تمام افراد ہر قسم کی بیماری سے محفوظ رہیں گے۔

## نیند نہ آنے یا زیادہ نیند آنے کا عمل

اگر کسی آدمی کو رات کو نیند نہ آتی ہو اور رات جاگ کر گذارتا ہو تو یہ دو آیتیں ایک ایک مرتبہ پڑھے۔

وَتَحْسَبُهُمْ اَيْقَاظًا وَّهُمْ رُقُوْدٌ ۖ فَضَرَبْنَا
عَلٰٓى اٰذَانِهِمْ فِي الْكَهْفِ

انشاء اللہ تعالیٰ جلد نیند آجائے گی۔

اسی طرح جو شخص بہت زیادہ سونے کا عادی ہو اس کے لئے یہ آیت پڑھ کر دم کی جائے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی نیند بھاگ جائے گی۔ وہ آیت یہ ہے۔

الٓمّٓ ۝ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ

## چوری گیا ہوا مال ملنا

اگر کسی کے گھر چوری ہو گئی ہو اور چور ڈاکو لوٹ مار کر کے سامان لے گئے ہوں تو کثرت سے چلتے پھرتے،

وضو، بے وضو ہر وقت

یَا مُبْدِئُ

پڑھتا رہے ناغہ نہ کرے اور نہ اس کا پڑھنا چھوڑ دے۔ جب تک مال نہ ملے برابر پڑھتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مال ضرور مل جائے گا۔ عمل شرط ہے اور اللہ تعالیٰ پر سچا عقیدہ رکھے کہ اس کا نام بابرکت ہے میرا گیا ہوا مال ضرور ملے گا۔

## گم شدہ اور کھویا ہوا مال یا لڑکا مل جائے

اگر کسی کا مال کھو گیا ہو یا لڑکا، لڑکی یا عورت، نوکر بھاگ گئے ہوں یا غائب ہو گئے ہوں تو اس کے لئے یہ عمل بہت لاجواب ہے۔ عمل یہ ہے۔

جب گھر کے تمام آدمی سو جائیں تو گھر کے چاروں کونوں میں کھڑے ہو کر ستر مرتبہ اسم الٰہی

یَا مُعِیْدُ

پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ گم شدہ شخص یا مال سات دن میں مل جائے گا یا اس کا پتہ معلوم ہو جائے گا۔

## بیماری سے صحت کے لئے

اگر کوئی شخص بیمار ہو اور اس کی صحت خراب ہو تو اس کے لئے اسم الٰہی



اَلْحَیُّ

باوضو عرق گلاب میں زعفران گھول کر چینی کی پلیٹ میں اس طرح لکھے کہ تمام پلیٹ میں یہ نام لکھا ہوا ہو کوئی جگہ پلیٹ میں خالی نہ رہے۔ اس پلیٹ کو میٹھے پانی سے دھو کر مریض کو پلایا جائے۔ ایک پلیٹ کا پانی تین دن تک مریض کو صبح وشام پلا جائے جب تک مریض صحتیاب نہ ہو جائے برابر پلاتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی تندرست ہو جائے گا۔

## سستی کاہلی دور کرنا

اگر کوئی شخص سستی اور کاہلی میں گرفتار ہو جس کے سبب وہ ترقی سے محروم ہو اور اس کو ہر کام میں ناکامی ہوتی ہو اور ہر کام سستی کے سبب خراب ہو جاتا ہو تو اس کے لئے فجر کی نماز کے بعد سے سورج نکلنے تک

یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ

برابر پڑھتا رہے اس کے بعد اشراق کی دو یا چار رکعت پڑھ کر سستی و کاہلی دور ہونے کی دعا کرے۔ چند دن عمل کرنے کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ ہر طرح کی سستی و کاہلی دور ہو جائے گی اور ہر وقت بدن

چاق وچوبند رہے گا۔

## حاکم کے سامنے پیش ہونا

اگر کوئی شخص حاکم کے سامنے پیش ہونا چاہتا ہے لیکن ڈرتا ہے کہ حاکم اس پر کوئی ظالمانہ فیصلہ نہ کردے تو اس کے لئے

یَا اَحَدُ

نو مرتبہ پڑھ کر اپنے سینے پر دم کر کے حاکم کے سامنے جائے انشاء اللہ تعالیٰ حاکم نرمی سے پیش آئے گا اور جو کام ہے وہ مرضی کے مطابق کردے گا۔

## دعا کا ضرور قبول ہونا

جو شخص یہ چاہتا ہے کہ اس کی دعا ضرور قبول ہو اور کسی صورت میں بھی نامقبول نہ ہو ورنہ بہت بڑا نقصان ہو جائے گا اور زندگی پر اس کے اثرات بہت خطرناک پڑیں گے۔ زندگی کا کیریئر تباہ ہو جائے گا۔ اس مقصد کے لئے جب بھی دعا مانگے دعا کرنے سے پہلے تین مرتبہ درود شریف پڑھے۔ اس کے بعد ایک بار یہ دعا پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْأَلُکَ بِاَنِّیْ اَشْھَدُ اَنَّکَ اَنْتَ اللّٰہُ الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ الْاَحَدُ الصَّمَدُ الَّذِیْ



لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ۔

پھر جو مقصد ہے اس کی دعا مانگے پھر تین بار درود شریف پڑھ کر دعا کو ختم کرے انشاء اللہ تعالیٰ چند دن میں دعا کی قبولیت کے آثار ظاہر ہوں گے۔

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰی اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ
اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ
اَللّٰھُمَّ بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
كَمَا بَارَكْتَ عَلٰی اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ
اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ

## دودھ کی کمی دور کرنا

اگر کسی عورت یا جانور کے دودھ کم ہو اور بچہ پوری طرح سیراب نہیں ہوتا بلکہ بھوکا رہتا ہے تو اس کے لئے اسم الٰہی

اَلْمَتِیْنُ

سفید پاک کاغذ پر گیارہ مرتبہ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

کے ساتھ لکھ کر اور پانی سے دھو کر عورت یا جانور کو روزانہ پلایا کرے۔ چند دن عمل کرنے کی برکت سے

انشاء اللہ تعالیٰ دودھ زیادہ مقدار میں پیدا ہوگا کر بچہ سیر ہو کر پیئے گا۔ بہت مجرب عمل ہے۔

## عزت، فتح اور کامیابی کے لئے

جو شخص یہ چاہتا ہو کہ سب لوگ اس کی عزت کریں۔ جس کام میں ہاتھ ڈالے کامیابی ملے۔ اگر دشمن سے مقابلہ ہو کامیابی حاصل ہو۔ اس کے لئے اسم الٰہی

یَا حَمِیْدُ

بعد نماز فجر روزانہ ننانوے (۹۹) بار پڑھا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر شخص عزت کرے گا اور ہر کام میں کامیابی حاصل ہوگی اور غیب سے دشمن کے مقابلے میں فتح حاصل ہوگی اور چہرے پر نور ظاہر ہوگا۔

## حمل کی حفاظت کے لئے

اگر کسی کی بیوی کے حمل ہو اور وہ ڈرتا ہو کہ حمل گر نہ جائے بلکہ محفوظ رہے تو اس کے لئے بعد نماز فجر نوے (۹۰) مرتبہ

یَا مُبْدِئُ

پڑھ کر شہادت کی انگلی (ہاتھ کے انگوٹھے کے برابر والی انگلی) پر دم کرے اور وہ انگلی بیوی کے



پیٹ کے چاروں طرف پھیر دے۔ یہ عمل صرف ایک مرتبہ کرنا کافی ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حمل گرنے سے محفوظ رہے گا اور بچہ صحیح وسالم پیدا ہوگا۔

## لڑکے کی تمام آفات سے حفاظت

جو شخص یہ چاہتا ہے کہ اس کا لڑکا تمام آفات و بلیات اور ہر قسم کے شر اور فتنہ سے محفوظ رہے اور جوان ہونے تک اسے کوئی نقصان نہ پہنچے تو اسم الٰہی

اَلْبَرُّ

کو ایک سانس میں سات بار پڑھ کر اپنے لڑکے پر دم کرے اور اللہ تعالیٰ کے سپرد کر دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ وہ لڑکا بالغ ہونے تک تمام حادثات، آفات و بلیات سے محفوظ رہے گا۔

## شراب پینے کی عادت چھڑوانا

اگر کسی کا بیٹا، بیٹی یا کوئی عزیز شراب پیتا ہے۔ اور شراب پینے سے باز نہیں آتا تو وہ اسم الٰہی

اَلتَّوَّابُ

کو باوضو عرق گلاب میں زعفران گھول کر اس سے ایک چینی کی پلیٹ پر اس طرح لکھے کہ کوئی جگہ خالی نہ رہے اور اس پلیٹ کو بارش کے پانی سے دھو کر

شراب پینے والے کو پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے شراب پینے کی عادت چھوٹ جائے گی اور وہ انشاء اللہ تعالیٰ تائب ہو جائے گا۔

## دشمن کو دوست بنانا

اگر کسی شخص کے دشمن خطرناک اور موذی ہوں ہر وقت نقصان پہنچانے کے نئے نئے طریقے اختیار کرتے رہتے ہوں تو ان کی دشمنی کو ختم کرنے اور ان کو دوست بنانے کے لئے اسم الٰہی

اَلْعَفُوُّ

چلتے پھرتے ہر حالت میں اور ہر نماز کے بعد ایک ایک سو مرتبہ پڑھا کرے۔ یہ عمل اکتالیس دن مسلسل کرے اور درمیان میں ناغہ نہ کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن دوست بن جائیں گے۔

## بیماری سے نجات کے لئے

جو شخص کسی بھی بیماری میں مبتلا ہو اس کی صحت کے لئے

یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ بِیَدِکَ الْخَیْرُ وَاَنْتَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔

باوضو ایک سو بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے مریض کو



روزانہ پلائے تو انشاء اللہ تعالیٰ مریض جلد صحتیاب ہوگا۔

## دشمنوں کی زبان بندی کے لئے

جو شخص یہ چاہتا ہے کہ اس کے دشمن اس کی مخالفت نہ کریں، اس کے خلاف بدگوئی اور بدزبانی نہ کریں نہ اس کی غیبت کریں نہ شکایت کریں تو اس کے لئے رات کو جب آدھی رات گذر جائے بستر سے اُٹھ کر وضو کرے اور گیارہ سو بار اسم الٰہی

یَا صَبُوْرُ

پڑھے۔ یہ عمل گیارہ دن کرے انشاء اللہ تعالیٰ دشمنوں کی زبانیں بند ہو جائیں گی اور اس کے خلاف کچھ نہ بول سکیں گے۔

## ہر قسم کا غم دور کرنا

اگر کوئی آدمی کسی غم میں یا مصیبت میں مبتلا ہو اور چاہتا ہو کہ یہ غم اور مصیبت جلد از جلد دور ہو جائے تو اس کے لئے روزانہ ایک ہزار بار

یَا بَدِیْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

پڑھے۔ یہ عمل اکتالیس دن کرے انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کا غم ختم ہوگا مصیبت دور ہوگی اور رزق میں برکت ہوگی۔

# مختلف علماء کے عملیات وتعویذات

## پڑھ کر بھول جانا، حافظ کی کمزوری

اگر کسی طالب علم میں بھول چوک کا مادّہ بہت زیادہ ہو اور جو قرآن پاک یاد کرتا ہے بھول جاتا ہے یا کتابیں پڑھتا ہے لیکن خوب یاد کرنے کے باوجود یاد نہیں کرسکتا اور بھول جاتا ہے تو اس کے لئے یہ نقش باوضو ایک بسکٹ یا روٹی کے ٹکڑے پر لکھے اور وہ بسکٹ یا روٹی کا ٹکڑا چار دن تک مسلسل مذکورہ طالب علم کو نہار منہ (جبکہ صبح کو کھایا پیا نہ ہو) کھلادے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حافظ طاقت والا ہوجائے گا اور جو پڑھے گا یاد رہے گا۔ وہ نقش یہ ہے۔

یہ دونوں ایک ہی نقش کا حصّہ ہیں۔

۷۸٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| بسمِ | اللہِ | الرَّحمٰنِ | الرَّحِیمِ |
| یا سمیعُ | الدُّعاءِ | یعلمُ | الم |
| باسمِہٖ | سُبحٰنکَ | لا عِلمَ | لنا |
| اِلّا | مَا | عَلَّمتَنا | یا اَللہُ |

۷۸٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۸٦ | ۹۸٦ | ۹۸٦ | ۹۸٦ |
| ۹۸٦ | ۹۸٦ | ۹۸٦ | ۹۸٦ |
| ۹۸٦ | ۹۸٦ | ۹۸٦ | ۹۸٦ |
| ۹۸٦ | ۹۸٦ | ۹۸٦ | ۹۸٦ |

## ہر مرض سے صحت اور جنگ سے بسلامتی واپسی

اگر کوئی شخص کسی بھی بیماری میں مبتلا ہو، بچہ ہو یا بڑا اس کو یہ نقش باوضو لکھ کر پانی میں گھول کر صبح



ناشتہ سے قبل پلائے انشاء اللہ تعالیٰ بیمار جلد صحتیاب ہوگا۔ اگر کوئی شخص محاذ جنگ پر جارہا ہو تو یہ نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے گلے میں ڈال لے یا دائیں بازو پہ باندھ لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جنگ سے صحت وسلامتی کے ساتھ واپس آئے گا۔ اسی طرح اگر کوئی بچہ ڈرتا ہو یا روتا رہتا ہو تو یہ نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کرکے کالے کپڑے یا کالے چمڑے میں سلوا کر بچے کے گلے میں باندھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچہ ہر بلا سے محفوظ رہے گا اور اس کا ڈر وخوف دور ہوجائے گا۔

وہ نقش معظم یہ ہے

۷۸٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۴ | ٦ | ۸ |
| ۸ | ٦ | ۴ | ۲ |
| ۴ | ۲ | ۸ | ٦ |
| ٦ | ۸ | ۲ | ۳ |

## ہر قسم کی مشکلات کے حل کے لئے

اگر کسی شخص کو کوئی سخت مشکل پیش آگئی ہو یا کوئی ضرورت پیش آگئی ہو تو اس کے لئے نیا چاند دیکھنے سے پہلے بعد نماز عصر غسل کرے اور شام کو چاند دیکھے اور بعد نماز عشاء اول گیارہ بار درود شریف پڑھے اس کے بعد

سات سو چھیاسی (۷۸۶) بار

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ

پڑھے اس کے بعد آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے مشکل کے حل ہونے یا اپنے مقصد میں کامیابی کی دعا کرے انشاء اللہ تعالیٰ وہ اپنے مقصد میں کامیاب ہوگا اور اس کی مشکل حل ہوگی۔

## لڑکا ہونے کے لئے

اگر کسی عورت کے لڑکیاں ہی لڑکیاں پیدا ہوتی ہوں اور لڑکا پیدا نہ ہوتا ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل نقش باوضو عرق گلاب میں زعفران گھول کر اس سے لکھے اور موم جامہ کر کے عورت کے بائیں بازو پر باندھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ لڑکا پیدا ہوگا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ح | و | ح | دو |
| رع | دع | ح | لاو |
| ک | و | ح | وسع |

## برائے حُب

سورۃ والنازعات (پوری سورت) گیارہ بار باوضو پڑھ کر گڑ، مٹھائی، کھیر، چائے یا کھجور، انار، انگور پر دم کر کے



جس کو کھلائے وہ محبت کرنے لگے گا۔

تنبیہ: یہ عمل صرف جائز مقصد کے لئے درست ہے اگر ناجائز مقصد کے لئے کرے گا تو ذلیل و خوار ہوگا اور ناکام رہے گا لہذا سخت احتیاط کی ضرورت ہے۔

سورۃ والنازعات یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ

وَالنّٰزِعٰتِ غَرْقًا ۙ وَّالنّٰشِطٰتِ نَشْطًا ۙ وَّ
السّٰبِحٰتِ سَبْحًا ۙ فَالسّٰبِقٰتِ سَبْقًا ۙ فَا
لْمُدَبِّرٰتِ اَمْرًا ۘ یَوْمَ تَرْجُفُ الرَّاجِفَةُ ۙ
تَتْبَعُهَا الرَّادِفَةُ ؕ قُلُوْبٌ یَّوْمَئِذٍ وَّاجِفَةٌ ۙ
اَبْصَارُهَا خَاشِعَةٌ ۘ یَقُوْلُوْنَ ءَاِنَّا لَمَرْدُوْدُوْنَ
فِی الْحَافِرَةِ ؕ ءَاِذَا كُنَّا عِظَامًا نَّخِرَةً ؕ
قَالُوْا تِلْكَ اِذًا كَرَّةٌ خَاسِرَةٌ ۘ فَاِنَّمَا هِیَ
زَجْرَةٌ وَّاحِدَةٌ ۙ فَاِذَا هُمْ بِالسَّاهِرَةِ ؕ
هَلْ اَتٰىكَ حَدِیْثُ مُوْسٰی ۘ اِذْ نَادٰىهُ رَبُّهٗ
بِالْوَادِ الْمُقَدَّسِ طُوًی ۚ اِذْهَبْ اِلٰی
فِرْعَوْنَ اِنَّهٗ طَغٰی ۖ فَقُلْ هَلْ لَّكَ اِلٰی
اَنْ تَزَكّٰی ۙ وَاَهْدِیَكَ اِلٰی رَبِّكَ فَتَخْشٰی ۚ
فَاَرٰىهُ الْاٰیَةَ الْكُبْرٰی ۖ فَكَذَّبَ وَعَصٰی ۖ
ثُمَّ اَدْبَرَ یَسْعٰی ۖ فَحَشَرَ ۫ فَنَادٰی ۖ فَقَالَ
اَنَا رَبُّكُمُ الْاَعْلٰی ۖ فَاَخَذَهُ اللّٰهُ نَكَالَ الْاٰخِرَةِ

وَالْاُوْلٰى ۝ اِنَّ فِیْ ذٰلِكَ لَعِبْرَةً لِّمَنْ یَّخْشٰى ۝
ءَاَنْتُمْ اَشَدُّ خَلْقًا اَمِ السَّمَآءُ ۭ بَنٰىهَا ۝ رَفَعَ
سَمْكَهَا فَسَوّٰىهَا ۝ وَاَغْطَشَ لَیْلَهَا وَاَخْرَجَ
ضُحٰىهَا ۝ وَالْاَرْضَ بَعْدَ ذٰلِكَ دَحٰىهَا ۝ اَخْرَجَ
مِنْهَا مَآءَهَا وَمَرْعٰىهَا ۝ وَالْجِبَالَ اَرْسٰىهَا ۝
مَتَاعًا لَّكُمْ وَلِاَنْعَامِكُمْ ۝ فَاِذَا جَآءَتِ
الطَّآمَّةُ الْكُبْرٰى ۝ یَوْمَ یَتَذَكَّرُ الْاِنْسَانُ
مَا سَعٰى ۝ وَبُرِّزَتِ الْجَحِیْمُ لِمَنْ یَّرٰى ۝
فَاَمَّا مَنْ طَغٰى ۝ وَاٰثَرَ الْحَیٰوةَ الدُّنْیَا ۝ فَاِنَّ
الْجَحِیْمَ هِیَ الْمَاْوٰى ۝ وَاَمَّا مَنْ خَافَ مَقَامَ
رَبِّهٖ وَنَهَى النَّفْسَ عَنِ الْهَوٰى ۝ فَاِنَّ الْجَنَّةَ
هِیَ الْمَاْوٰى ۝ یَسْــَٔلُوْنَكَ عَنِ السَّاعَةِ اَیَّانَ
مُرْسٰىهَا ۝ فِیْمَ اَنْتَ مِنْ ذِكْرٰىهَا ۝ اِلٰى رَبِّكَ
مُنْتَهٰىهَا ۝ اِنَّمَاۤ اَنْتَ مُنْذِرُ مَنْ یَّخْشٰىهَا ۝
كَاَنَّهُمْ یَوْمَ یَرَوْنَهَا لَمْ یَلْبَثُوْۤا اِلَّا عَشِیَّةً
اَوْ ضُحٰىهَا ۝

## برائے روشنی چشم (آنکھ کی نگاہ تیز ہونا)

اگر کسی کی بینائی کم ہو گئی ہو یا کم ہوتی جاتی ہو تو اس کے لئے بعد نماز عصر سورۂ عم یتساء لون ایک بار پڑھ کر اپنے دونوں ہاتھوں پر دم کر کے دونوں آنکھوں پر مل لیا کرے



انشاء اللہ تعالیٰ آنکھوں کی روشنی زیادہ ہو جائے گی۔
سورۂ عم یتساء لون یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

عَمَّ یَتَسَآءَلُوْنَ ۝ عَنِ النَّبَاِ الْعَظِیْمِ ۝
الَّذِیْ هُمْ فِیْهِ مُخْتَلِفُوْنَ ۝ كَلَّا سَیَعْلَمُوْنَ ۝
ثُمَّ كَلَّا سَیَعْلَمُوْنَ ۝ اَلَمْ نَجْعَلِ الْاَرْضَ مِهٰدًا ۝
وَّالْجِبَالَ اَوْتَادًا ۝ وَّخَلَقْنٰكُمْ اَزْوَاجًا ۝ وَّجَعَلْنَا
نَوْمَكُمْ سُبَاتًا ۝ وَّجَعَلْنَا الَّیْلَ لِبَاسًا ۝ وَّ
جَعَلْنَا النَّهَارَ مَعَاشًا ۝ وَّبَنَیْنَا فَوْقَكُمْ سَبْعًا
شِدَادًا ۝ وَّجَعَلْنَا سِرَاجًا وَّهَّاجًا ۝ وَّاَنْزَلْنَا
مِنَ الْمُعْصِرٰتِ مَآءً ثَجَّاجًا ۝ لِّنُخْرِجَ بِهٖ
حَبًّا وَّنَبَاتًا ۝ وَّجَنّٰتٍ اَلْفَافًا ۝ اِنَّ یَوْمَ الْفَصْلِ
كَانَ مِیْقَاتًا ۝ یَّوْمَ یُنْفَخُ فِی الصُّوْرِ فَتَاْتُوْنَ
اَفْوَاجًا ۝ وَّفُتِحَتِ السَّمَآءُ فَكَانَتْ اَبْوَابًا ۝
وَّسُیِّرَتِ الْجِبَالُ فَكَانَتْ سَرَابًا ۝ اِنَّ جَهَنَّمَ
كَانَتْ مِرْصَادًا ۝ لِّلطّٰغِیْنَ مَاٰبًا ۝ لّٰبِثِیْنَ
فِیْهَاۤ اَحْقَابًا ۝ لَا یَذُوْقُوْنَ فِیْهَا بَرْدًا وَّلَا شَرَابًا ۝
اِلَّا حَمِیْمًا وَّغَسَّاقًا ۝ جَزَآءً وِّفَاقًا ۝ اِنَّهُمْ كَانُوْا
لَا یَرْجُوْنَ حِسَابًا ۝ وَّكَذَّبُوْا بِاٰیٰتِنَا كِذَّابًا ۝ وَ
كُلَّ شَیْءٍ اَحْصَیْنٰهُ كِتٰبًا ۝ فَذُوْقُوْا فَلَنْ
نَّزِیْدَكُمْ اِلَّا عَذَابًا ۝ اِنَّ لِلْمُتَّقِیْنَ مَفَازًا ۝

